کعبے کے بدرالدجیٰ تم پہ کروڑوں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروڑوں درود
درود و سلام
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
ZAFAR
7112065
مرتّب
مولانا الحاج محمد جعفر ضیا القادری

Scanned with CamScanner

جملہ حقوق بحق مرتب محفوظ ہیں

نام کتاب ———— درود و سلام

مرتب ———— محمد جعفر ضیاء القادری

کتابت ———— محمد زبیر

صفحات ———— ۸۰

بار سوئم ———— جنوری ۲۰۰۶ء

ہدیہ ———— ۴۰ روپے کوڈ نمبر 9M25

ناشر ———— صاحبزادہ محمد حسن رضا

خصوصی معاون استاذ العلماء مفتی مولانا محمد انور القادری النوری شیخ الحدیث جامعہ نعیمیہ لاہور و خطیب جامع مسجد خلیل اکبر عقب شالامار باغ لاہور

## ملنے کے پتے

۱۔ مکتبہ غوثیہ رضویہ محمود شہید روڈ غلہ منڈی شاہدرہ اسٹیشن لاہور
۲۔ مولانا قاری غلام عباس نقشبندی خطیب جامع مسجد موتی نوشہرہ ورکاں ضلع گوجرانوالہ
۳۔ نیو القمر بک کارپوریشن راحت منزل گنج بخش روڈ لاہور
۴۔ سنی کتب خانہ نزد سستا ہوٹل گنج بخش روڈ لاہور
۵۔ مقدس پبلشرز اردو بازار لاہور، علوی کتب خانہ اردو بازار لاہور
۶۔ ضیاء القرآن پبلی کیشنز گنج بخش روڈ لاہور
۷۔ قادری کتب خانہ نزد داتا دربار گنج بخش لاہور
۸۔ مکتبہ اشرفیہ مریدکے ضلع شیخوپورہ
۹ مکتبہ رضائے مصطفیٰ چوک دار السلام گوجرانوالہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# انتساب

فقیر ضیاء القادری کے منتخب مجموعہ ھذا الموسوم بہ

# درود و سلام

استاذ العلماء، عاشق مصطفٰی استاذی المکرم

مولانا الحاج ابو الحقائق محمد رمضان المحقق النوری

رحمۃ اللہ علیہ کی ذات گرامی سے منسوب کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔ جن کی نظر کرم سے دین اسلام کی خدمت اور اولیاء کرام کی محبت اور مقام مصطفٰی کے تحفظ کا پاکیزہ شعور عطا ہوا۔

ع گر قبول افتد زہے عزت و شرف

محمد جعفر ضیاء القادری خادم کانونی محمود شہید روڈ گلی نمبر ۵ شاہدرہ لاہور

موبائل نمبر — 0333-4791219

Scanned with CamScanner

# فہرست

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہ

وَعَلٰی اٰلِکَ وَاَصْحَابِکَ یَا حَبِیْبَ اللہ

یَا صَاحِبَ الْجَمَالِ وَیَا سَیِّدَ الْبَشَرْ

مِنْ وَّجْہِکَ الْمُنِیْرُ لَقَدْ نُوِّرَ الْقَمَرْ

لَا یُمْکِنَ الثَّنَاءُ کَمَا کَانَ حَقُّہٗ

بعد از خدا بزرگ توئی قِصّہ مختصر

یَا رَسُوْلَ اللہِ اُنْظُرْ حَالَنَا

یَا حَبِیْبَ اللہِ اِسْمَعْ قَالَنَا

اِنَّنِیْ فِیْ بَحْرِ ہَمٍّ مُّغْرَقٍ

خُذْ یَدِیْ سَہِّلْ لَّنَا اَشْکَالَنَا

# درود شریف

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ؕ پ ۲۲ الاحزاب ع ۷ ایت ۵۶

صَلِّ عَلٰی نَبِیِّنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
صَلِّ عَلٰی شَفِیْعِنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

صَلِّ عَلٰی حَبِیْبِنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
صَلِّ عَلٰی رَحِیْمِنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

کس کی مجال دم بھرے
صفت رسول کی کرے

جس پر خدا نے خود کہا
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

شکر خدا محمدی
ہم کو بنایا اُمتی

کس کو ملا یہ مرتبہ
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

دم بدم پڑھو درود
حضرت بھی ہیں یہاں موجود

یعنی محمد مصطفٰے
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

دل کی سیاہی دور ہو
سینہ صفا پُر نور ہو

جس کا وظیفہ ہو گیا
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

ہووے گا جس گھڑی حساب
پیش کروں گا میں شتاب

عشق جناب مصطفٰے
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

عطر و گلاب سے منہ کو دھو
حُبِّ نبی دل میں ہو

ہر دم زبان سے یہ پکا
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

ہم کو خدا کی آس ہے
ختم رسل کا پاس ہے

سُن لو یہ کلمہ برملا
صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

پڑھو سلام حضور تے
شافع یوم النشور تے

حکم ہے رب دوسرا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
اس درود دی شان عظیم ہے — رحمت دی کان عظیم ہے
سارے غماں دی ایہہ دوا — صَلِّ علیٰ محمّدٍ
صَلِّ عَلیٰ نبینا صَلِّ عَلیٰ محمّدٍ — صَلِّ علیٰ شفیعنا صَلِّ عَلیٰ محمّد
صَلِّ عَلیٰ حبیبنا صَلِّ عَلیٰ محمّدٍ — صَلِّ علیٰ رحیمنا صَلِّ عَلیٰ محمّدٍ
سورت احزاب کڈھ ذرا — بائیویں سپارے نظر نکا
پڑھن فرشتے تے خدا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
اے لوکو ایمان والیو — وِرد درود بنا لیو
تے پڑھ کے رہو صبح و مسا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
روضہ مصطفےٰ تے آ — ستر ہزار ملائکہ
پڑھ کے درود سر نوں جھکا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
کہندے نے شاہ انس و جن — کثرت کرو جمعے دے دن
حشر ہونا ایسے ای دن بپا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
ورد درود جو کرے — بھاویں اوہ بندہ ہوئے کتے
سن دے آواز مصطفےٰ — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
پچھیا صحابہ نے یا نبی — سن لیو گے بعد وصال وی
آقا میرے کہندے نے ہاں کیہا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
مٹی تے جسدِ انبیاء — کیتا حرام ہے خدا
زندہ نبی نے سب سدا — صَلِّ علےٰ محمّدٍ
رب دے نبی حیات نے — قبراں چہ پڑھدے صلوٰۃ نے
دسیا امام الانبیاء — صَلِّ علےٰ محمّدٍ

Scanned with CamScanner

ہے اوہ بخیل بالیقین — پڑھدا درود جو نہیں
ناں سن محمد پاک دا — صلِّ علےٰ محمدٍ

ایہہ ناں سن اذاں وچ کہ صلِّ علیٰ — تے چمکے انگوٹھے دی اکھاں تے لا
ایہہ صدیق اکبر دی سنت منا — صلِّ علےٰ محمدٍ

پڑھدے نے سارے اولیاء — غوث و قطب تے اصفیاء
ہے روحانڈی نوری ایہہ غذاء — صلِّ علےٰ محمدٍ

اس درود دی شان عظیم ہے — رحمت دی کان عظیم ہے
ہے سارے غماں دی ایہہ دوا — صلِّ علےٰ محمدٍ

صلِّ علیٰ نبینا صلِّ علی محمدٍ — صلِّ علیٰ شفیعنا صلِّ علیٰ محمدٍ
صلِّ علیٰ حبیبنا صلِّ علیٰ محمدٍ — صلِّ علیٰ رحیمنا صل علیٰ محمدٍ

ایہہ سنت رب الانام ہے — ایہہ ذوق لطیف ودام ہے
اس وچ مکمل ہے شفاء — صلِّ علےٰ محمدٍ

ہے لیسے تھیں قرب مصطفےٰ — ہے ایہو ای نسخہ کیمیاء
ہے دیند[illegible]اں نوں ایہہ ضیاء — صلِّ علےٰ محمدٍ

ایہہ نار سقر توں بچاوندا — تے جنت دے وچ پچاوندا
ایہہ کھ یالے جام طہور دا — صلِّ علےٰ محمدٍ

اس وچ ہزاراں تے رحمتاں — اس وچ کروڑاں نے نعمتاں
دینے احمدانوں ہے ملا — صلِّ علےٰ محمدٍ

نصیحت نگینے دی یاد رکھ — دل نوں درود دل آباد رکھ
جے چاہویں توں کرنا قلب صفا — صلِّ علےٰ محمدٍ

صلِّ علیٰ نبینا صلِّ علیٰ محمدٍ — صلِّ علیٰ شفیعنا صلِّ علیٰ محمدٍ

چشم وحیا تھی آپ کی — ایسی کہ خود حیا نے دیکھ
پردے میں منہ چھپا لیا — صلِّ علیٰ محمدٍ

جلوہ روئے پاک میں — نور خدا کا تھا ظہور
جس نے بھی دیکھا خوش ہوا — صلِّ علیٰ محمدٍ

تحفہ بروح مصطفےٰ — کوئی نہیں ہے بھیجتا
جب کہ خدا نے خود کہا — صلِّ علیٰ محمدٍ

صَلِّ عَلیٰ نَبِیِّنَا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ — صَلِّ عَلیٰ شَفِیعِنَا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ

تیری ادا ادائے حق — تیری رضا رضائے حق
وحی خدا اور تیرا کلام — تجھ پر درود اور سلام
صَلِّ عَلیٰ نبینا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ — صَلِّ عَلیٰ شفیعنا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ

مشکل جو سر پر آ پڑی — تیرے ہی نام سے ٹلی
رحمت بھرا ہے تیرا نام — تجھ پر درود اور سلام
صَلِّ عَلیٰ نبینا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ — صَلِّ عَلیٰ شفیعنا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ

در پہ جو تیرے آئے گا — جھولیاں بھر کے جائے گا
خود و سخا ہے تیرا عام — تجھ پر درود اور سلام
صَلِّ عَلیٰ نبینا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ — صَلِّ عَلیٰ شفیعنا صَلِّ عَلیٰ مُحَمَّدٍ

جن و بشر کا ورد ہے — اہل نظر کا ورد ہے
شمس و قمر کی ہے صدا — صلِّ علیٰ محمدٍ

بھٹکتے پھرو نہ جا بجا — رنج و الم میں مبتلا
کیوں نہ پڑھو یہ ہاتھ اٹھا — صلِّ علیٰ محمدٍ

جس کے لئے یہ سب بنا — ہے وہ حبیب کبریا
عرش بریں پہ ہے لکھا — صلِّ علیٰ محمدٍ

پڑھنے سے اس کے ہو شفاء | رنج و غم سے ہو رہا
جملہ مرض کی ہے دوا | صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
دور ہو دل کا رنج و غم | جمعہ کو پڑھے یہ دم بدم
پائے معاً وہی شفاء | صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
عرش بریں پہ یہ ملک | اور زمیں سے تا فلک
پڑھتے یہی ہیں جا بجا | صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
صَلِّ عَلٰی کریمنا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ | صَلِّ عَلٰی رحیمنا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ
صَلِّ عَلٰی حَبِیْبِنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ | صَلِّ عَلٰی رَحِیْمِنَا صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ

## اللہ دے پیارے نوں سلام آکھاں

مُحَمَّد مصطفٰے اللہ دے پیارے نوں سلام آکھاں
یتیماں بیکساں جگ دے سہارے نوں سلام آکھاں

جنہے نبیاں رسولاں دی نبوت نوں ہے چمکایا
میں اس نوری نبوت دے ستارے نوں سلام آکھاں

جتھوں ہر اک سوالی دی مراداں تھیں بھرے جھولی
تیرے سخیا سخی سوہنے دوارے نوں سلام آکھاں

خدا دی ذات دے جلوے جیہدے چوں نظر اوندے نے
میں اس چہرے دے ہر نوری نظارے نوں سلام آکھاں

جیہڑے وچہ قدم لگے نے میرے عربی مُحَمَّد دے!
حلیمہ دے میں اس ککھاں دے ڈھارے نوں سلام آکھاں

جنہوں حافظ خدا ہر دم درود آکھے سلام آکھے
میں ہر ویلے ای اس سوہنے دلارے نوں سلام آکھاں

ـــــــ از حافظ مُحَمَّد حسین صاحب

## سلام بحضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

ہر گھڑی ایہو دُعا واں — در تیرے تے میں پہنچ جاواں
ہون روضے دیاں چھاواں — تیریاں نعتاں سناواں
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوٰۃ اللہ علیک

تیرے در آئی خدائی — پر میری نہ واری آئی
دیواں ہیں تیری دہائی — دے مینوں وی توں رہائی
یا نبی سلام علیک — یا رسول اللہ علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوٰۃ اللہ علیک

ہون طیبہ دیاں گلیاں — جتھے لائیاں آقا تلیاں
دل دیاں کھل جان کلیاں — میں غماں دے وچ رلیاں
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک

ہے سخی تیرا دوارہ — دو جہاناں دا سہارا
میرا وی چمکے ستارا — اے حبیبا تاجدارا
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک

بھُول نہ میرا توں ماضی — مات ہے عملاں دی بازی
للہ کر کرم نوازی — ہے گدا تیرا نیازی
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوٰۃ اللہ علیک

از عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ

Scanned with CamScanner

## درود و سلام و نعت مصطفیٰ

نبی دے قدماں وچہ کھلو کے — پڑھاں درود و سلام لکھاں
ہیں اپنیاں اکھیاں نیویاں ہو کے ڈھو کے — پڑھاں درود سلام لکھاں
ہیں ویکھاں جا کے اوہ روضہ عالی — ہے جتھے وسدا دو جگ دا والی
ہیں لا کے اکھیاں دے نال جالی — پڑھاں درود و سلام لکھاں
ہے نبیاں دا اوہ امام سوہنا — ہے پایا سوہنے مقام سوہنا
ہیں لے کے سوہنے دا نام سوہنا — پڑھاں درود و سلام لکھاں
ہیں دل دے وچ تے اینہاں تانگاں رکھیاں — مدینے جاواں میں نال سکھیاں
جاں دوروں ویکھن اوہ روضہ اکھیاں — پڑھاں درود و سلام لکھاں
ہے جتھے بھر دے نے خالی کاسے — تے غم زداں نوں ملن دلاسے
ہیں پھر کے روضے دے آسے پاسے — پڑھاں درود و سلام لکھاں
مدینے والے دے دیتے جا کے — سناواں دکھڑے میں گڑ گڑا کے
ہیں سر نوں قدماں دے وچ جھکا کے — پڑھاں درود و سلام لکھاں
اے آقا جے توں کرم کماویں — تے در تے نیازی نوں جا بلاویں

ہیں ساوے گنبد دی بہہ کے چھاویں
پڑھاں درود و سلام لکھاں

از عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ

---

میری جستجو مدینہ میری زندگی مدینہ — دن رات یہ دعا ہے دیکھوں کبھی مدینہ
رو رو تڑپ تڑپ کر فریاد کر رہا ہوں — پھر سے دکھاؤ اب یا نبیؐ مدینہ

صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# دُرُوداں دا گلدستہ

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

روز فرشتے در تے آگئے — جھُرمٹ رَوضے پاک تے پاکے

جالیاں سینے نال لگا کے — پڑھدے نے اس وِرد نوں دم دم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم

چہرہ شمس تے بدر پیشانی — ذات صفتاں وچہ کوئی نہ ثانی

نُور دا پیکر رب دا جانی — سب نبیاں توں شان معظم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

حُسن مثالاں بلیاں جیویں — دند چنبے دیاں کلیاں جیویں

بول نے کھنڈ دیاں ڈلیاں جیویں — نام ہے ہر اک درد لئی مرہم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

سب دے آقا سب دے مولا — سب دے ملجا سب دے ماویٰ

سب توں سوہنے سب توں اعلیٰ — سب دے مونس سب دے ہمدم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

اَلَمْ نَشْرَحْ دی تفسیر ہے سینہ — مُشک عنبر تھیں وَدھ پسینہ

عرش تھیں اعلیٰ پاک مدینہ — رب دی ہر اک شے تے قاسم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

اوہ ہے مالک بحر و بر دا — اوہنوں عرش سلاماں کردا

دو جگ دے اوہ پلے بھر دا — اوہدا منگتا سارا عالم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ — صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

Scanned with CamScanner

رب دا دی ایہہ ورد ہے پیارے      پڑھدے نبی تے مرسل سارے

حوراں قدسی جن تے تارے      پڑھدے نے اس وردنوں ہر دم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ      صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

مالک کل مختار محمّد      نبیاں دے سردار محمّد

عالی ہے دربار محمّد      دیکھ کے جس نوں جاندے نے غم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ      صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

پاک نبی محبوب الٰہی      دو جگ اتے جس دی شاہی

اُمی لقبی عربی ماہی      رحمت برکت والا منعم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ      صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

سوہنی شان عظیمی والا      دو عالم دا نور اُجالا

مونڈھے اُتے کمبل کالا      نور ورھے مکھڑے تے چھم چھم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ      صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

نظر کرم دی جس تے پاوے      وحدت والا رنگ چڑھاوے

دو جگ جس دا صدقہ کھاوے      حافظ لکھاں اس دے خادم

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ      صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

—— از حافظ محمّد حسین رحمۃ اللہ علیہ

## بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ

یہ سماں بھی کتنا عجیب ہے      میرے لب پہ نام حبیب ہے

میرا کتنا اونچا نصیب ہے      کہ خدا بھی آج قریب ہے

بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ

Scanned with CamScanner

جہاں رکھی پائے حضور ہے   وہیں عرش ہے وہیں طور ہے
جو تجھے نظر نہیں آسکا   یہ تیری نظر کا قصور ہے
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

دل مضطرب ذرا صبر کر   کچھ تو اپنے آپ پہ جبر کر
وہ حبیب رب جہاں ہیں   تو کلام اونچی نہ نظر کر
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

سبھی انبیاء کا امام ہے   یہ میرے نبی کا مقام ہے
کہ خدا بھی عرش پہ منتظر   یہ زمانہ سارا غلام ہے
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

سر عرش سے آئی ندا   اے میرے محمد مصطفیٰ
میں تو تیرا عاشق زار ہوں   ذرا گیسوئے مشکیں ہلا
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

جو گدا ہو دُر یتیم کا   اُسے خوف کیا ہے جحیم کا
وہ ہیں شافع روز جزا   ہے خدا بھی میرے کریم کا
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

یہ نقاب رُخ سے اٹھائیے   ذرا بجلیاں تو گرائیے
کہ ہزاروں لوگ ہیں تشنہ لب   ذرا ان کی پیاس بجھائیے
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

وہ کریم ہیں وہ رحیم ہیں   نبی شان میں بھی عظیم ہیں
یہ جہاں ہیں ان کی ہے روشنی   کہ وہ نور رب قدیم ہیں
بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

میرے صحن دل کو بسایئے ۔ کبھی آیئے ذرا آیئے
صابر میں تیرا فقیر ہوں ۔ میرے سوئے بخت جگایئے

بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ

از سید صابر حسین چشتی صاحب

بَلَغَ الْعُلیٰ بِکَمَالِہٖ ۔ کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ ۔ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ
تو ہی انبیاء کا امام ہے ۔ یہ زمانہ تیرا غلام ہے
تیرا سب سے اونچا مقام ہے ۔ میرے لب پہ تیرا ہی نام ہے
تیرا ذکر دونوں جہاں میں ہے ۔ تیرا نور کون و مکاں میں ہے
تو ہی صادق اور امین ہے ۔ تیرا ذکر، ذکر مبین ہے
تو ہی بے کسوں کا معین ہے
تو سبھی کے دل میں مکین ہے

از عزیز الدین خاکی صاحب

ہے بعد خدا جس کا رتبہ بڑا عالم میں ۔ ہے گنبد خضراء میں وہ ذات مدینے میں
یہ میری تمنا ہے یہ میری دعا ہے ۔ ہستی کے مری گزریں لمحات مدینے میں
ہوتا ہے کرم پیہم اللہ کے بندوں پر ۔ اس طرح سے بٹتی ہے سوغات مدینے میں
سلام اس پر کہ جس کا نام روشن ہے امامت میں ۔ صداقت میں شجاعت میں شرافت میں دیانت میں
سلام اس ماہ کامل پر کہ پر تو چار ہیں جن کے
ابو بکر و عمر عثمان و حیدر یار ہیں جن کے

از خوشی محمد ناظر صاحب

## سلام اس تے جیہڑا خالق دا بندہ بن کے آیا ہے

سلام اس تے جیہڑا خالق دا بندہ بن کے آیا اے
سلام اس تے جیہڑا دو جگ دا مولا بن کے آیا اے
سلام اس تے جیہڑا رحمت مجسم بن کے آیا اے
سلام اس تے جیہڑا ناموس آدم بن کے آیا اے
سلام اس تے جیہڑا انسان کامل بن کے آیا اے
سلام اس تے جیہڑا کونین دا دل بن کے آیا اے
سلام اس تے جو ناداراں دا چارہ بن کے آیا اے
سلام اس تے جو غریباں ناتواں دا سہارا بن کے آیا اے

---

## سلام اے آمنہ کے لال

سلام اے آمنہ کے لال اے محبوب سبحانی
سلام اے فخر موجودات فخر نوع انسانی

سلام اے رحمانی سلام اے نور یزدانی
ترا نقش قدم ہے زندگی کی لوح پیشانی

تیرے آنے سے رونق آ گئی گلزار ہستی میں
شریک حال قسمت ہو گیا پھر فضل ربانی

سلام اے صاحب خلق عظیم انسان کو سکھلا دے
یہی اعمال پاکیزہ یہی اشغال روحانی

سلام اے سرور سرور اے سراج بزم ایمانی
رہے یہ عزت افزائی رہے تشریف ارزانی

زمانہ منتظر ہے اب نئی شیرازہ بندی کا
بہت کچھ ہو چکی اجزائے ہستی کی پریشانی

تیری صورت تیری سیرت تیرا نقشہ تیرا جلوہ
تبسم گفتگو بندہ نوازی خندہ پیشانی

اگرچہ فقر فخری رتبہ ہے تیری قناعت کا
مگر قدموں تلے ہے فر کسرائی و خاقانی

زمیں کا گوشہ گوشہ نور سے معمور ہو جائے
ترے پرتو سے مل جائے ہر اک ذرے کو تابانی

حفیظ بے نوا بھی ہے گدائے دامن دولت
عقیدت کی جبیں تیری مروت سے ہے نورانی

ترا در ہو مرا سر ہو مرا دل ہو ترا گھر ہو
تمنا مختصر سی ہے مگر تمہید طولانی

سلام اے آتشیں زنجیر باطل توڑنے والے
سلام اے خاک کے ٹوٹے ہوئے دل جوڑنے والے

ازابوالاثر حفیظ جالندھری

## سلام اس پر کہ جس نے بیکسوں کی دستگیری کی

سلام اس پر کہ جس نے بیکسوں کی دستگیری کی
سلام اس پر کہ جس نے بادشاہی میں فقیری کی

سلام اس پر کہ اسرار محبت جس نے سمجھائے
سلام اس پر کہ جس نے زخم کھا کر پھول برسائے

سلام اس پر کہ جس نے خون کے پیاسوں کو قبائیں دیں
سلام اس پر کہ جس نے گالیاں سن کر دعائیں دیں

سلام اس پر کہ دشمن کو حیات جاوداں دے دی
سلام اس پر کہ ابوسفیان کو جس نے اماں دے دی

سلام اس پر کہ جس کا ذکر ہے سارے صحائف میں
سلام اس پر ہوا مجروح جو بازار طائف میں

سلام اس پر وطن کے لوگ جس کو تنگ کرتے تھے
سلام اس پر کہ گھر والے بھی جس سے جنگ کرتے تھے

سلام اس پر کہ جس کے گھر میں چاندی تھی نہ سونا تھا
سلام اس پر کہ ٹوٹا بوریا جس کا بچھونا تھا

سلام اس پر جو سچائی کی خاطر دکھ اٹھاتا تھا
سلام اس پر جو بھوکا رہ کے اوروں کو کھلاتا تھا

سلام اس پر جو امت کے لئے راتوں کو روتا تھا
سلام اس پر جو فرش خاک پر جاڑے میں سوتا تھا

## درود اس پر جس کا نام تسکین دل و جاں ہے

درود اس پر کہ جس کا نام تسکین دل و جاں ہے
درود اس پر کہ جس کے خلق کی تفسیر قرآں ہے

درود اس پر کہ جس کی بزم میں قسمت نہیں سوتی
درود اس پر کہ جس کے ذکر سے سیری نہیں ہوتی

Scanned with CamScanner

درود اس پر تبسم جس کا گل کے مسکرانے میں
درود اس پر کہ جس کا فیض ہے سارے زمانے میں

درود اس پر کہ جس کا نام لے کر پھول کھلتے ہیں
درود اس پر کہ جس کے فیض سے دو دوست ملتے ہیں

درود اس پر کہ جس کا تذکرہ عین عبادت ہے
درود اس پر کہ جس کی زندگی رحمت ہی رحمت ہے

درود اس پر کہ جو تھا صدر محفل پاک بازوں میں
درود اس پر کہ جس کا نام لیتے ہیں نمازوں میں

درود اس پر مکین گنبد خضرا جسے کہیے
درود اس پر شب معراج کا دولہا جسے کہیے

درود اس پر جسے شمع شبستان ازل کہیے
درود اس پر ابد کی بزم کا جس کو کنول کہیے

درود اس پر بہار گلشن عالم جسے کہیے
درود اس ذات پر فخر بنی آدم جسے کہیے

رسول مجتبیٰ کہیے محمد مصطفیٰ کہیے
وہ جس کو ہادی دع ما کدر ما صفا کہیے

درود اس پر کہ جو ماہر کی امیدوں کا ملجا ہے
درود اس پر کہ جس کا دونوں عالم میں سہارا ہے

غلام غلامانِ بارگاہ رسالت ماہر القادری

## سلام اس پر کہ جس کے نور سے ہم نے ضیا پائی

سلام اس پر جسے حق نے عطا کی شان یکتائی
سلام اس پر کہ جس کے نور سے ہم نے ضیا پائی

سلام اس پر کہ دنیا میں اخوت کی بنا ڈالی
تمیز بندہ و آقا زمانے سے مٹا ڈالی

سلام اس پر کہ آداب معیشت جس نے سکھلائے
سلام اس پر قوانین سیاست جس نے سمجھائے

سلام اس پر جس نے کی تلافی زیر دستی
یتیموں اور بیواؤں کی جس نے سرپرستی کی

سلام اس پر کہ جس کی سادگی درس بصیرت ہے
سلام اس پر کہ جس کی ذات فخر آدمیت ہے

سلام اس پر کہ جس نے جھولیاں بھر دیں فقیروں کی
سلام اس پر کہ مشکیں کھول دیں جس نے اسیروں کی

سلام اس پر کہ تھا الفقر فخری جس کا سرمایہ
سلام اس پر کہ جس کے جسم اطہر کا نہ تھا سایہ

سلام اس پر کہ جس نے فضل کے موتی بکھیرے ہیں
سلام اس پر بروں کو جس نے فرمایا کہ میرے ہیں

Scanned with CamScanner

سلام اس پر کہ جس کی چاند تاروں نے گواہی دی | سلام اس پر کہ جس کی سنگپاروں نے گواہی دی
سلام اس پر کہ جس نے چاند کو دو ٹکڑے فرمایا | سلام اس پر کہ جس کے حکم سے سورج پلٹ آیا
سلام اس پر فضا جس نے زمانہ کی بدل ڈالی | سلام اس پر کہ جس نے کفر کی قوت کچل ڈالی
سلام اس پر شکستیں جس نے دیں باطل کی فوجوں کو | سلام اس پر کہ ساکن کر دیا طوفان کی موجوں کو
سلام اس پر کہ جس نے کافروں کے زور کو توڑا | سلام اس پر کہ جس نے پنجہ بیداد کو موڑا
سلام اس پر کہ جس نے زندگی کا راز سمجھایا | سلام اس پر کہ جو خود بدر کے میداں میں آیا تھا
سلام اس پر سر شاہنشہی جس نے جھکایا تھا | سلام اس پر کہ جس نے کفر کو نیچا دکھایا تھا
سلام اس پر بھلا سکتے نہیں جس کا کبھی احساں | سلام اس پر مسلمانوں کو دی تلوار اور قرآں
سلام اس پر کہ جس کا نام لے کر اس کے شیدائی | الٹ دیتے ہیں تخت قیصریت اوج دارائی
سلام اس پر کہ جس کے نام لیوا ہر زمانے میں | بڑھا دیتے ہیں ٹکڑا سرفروشی کے فسانے میں
سلام اس پر کہ جس کے نام کی عظمت پہ کٹ مرنا | مسلمان کا یہی ایماں یہی مقصد یہی شیوا

سلام اس ذات پر جس کے پریشاں حال دیوانے
سنا سکتے ہیں اب بھی خالدؓ و حیدرؓ کے افسانے

---

اے دین حق کے رہبر تم پر سلام ہردم | میرے شفیع محشر تم پر سلام ہردم
اس بیکس و حزیں پر جو کچھ گذر رہی ہے | ظاہر ہے سب وہ تم پر سلام ہردم
بندہ تمہارے در کا آفت میں مبتلا ہے | رحم اے حبیب داور تم پر سلام ہردم
بے وارثوں کے وارث بے والیوں کے والی | تسکین جان مضطر تم پر سلام ہردم
للہ اب ہماری فریاد کو پہونچیے | بے حد ہے حال ابتر تم پر سلام ہردم
کوئی نہیں ہے میرا میں کس سے داد چاہوں | سلطان بندہ پرور تم پر سلام ہردم

بہر خدا بچا دو ان خار ہائے غم سے
اک دل ہے لاکھ نشتر تم پر سلام ہردم

---

جنتی زیور

# مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

مہرِ چرخِ نبوت پہ روشن درود
گلِ باغِ رسالت پہ لاکھوں سلام

شہر یارِ ارم تاجدارِ حرم
نو بہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام

شبِ اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزمِ جنت پہ لاکھوں سلام

عرش کی زیب و زینت پہ عرشی درود
فرش کی طیب و نزہت پہ لاکھوں سلام

نورِ عینِ لطافت پہ اَلطف درود
زیب و زینِ نظافت پہ لاکھوں سلام

سروِ نازِ قدم مغزِ رازِ حکم
یکہ تازِ فضیلت پہ لاکھوں سلام

نقطۂ سرِّ وحدت پہ یکتا درود
مرکزِ دورِ کثرت پہ لاکھوں سلام

صاحبِ رجعتِ شمس و شق القمر
نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

جس کے زیرِ لوا آدم و من سوا
اس سزائے سیادت پہ لاکھوں سلام

عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں
اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام

اصلِ ہر بود و بہبود تخمِ وجود
قاسمِ کنزِ نعمت پہ لاکھوں سلام

فتحِ بابِ نبوت پہ بے حد درود
ختمِ دورِ رسالت پہ لاکھوں سلام

شرقِ انوارِ قدرت پہ نوری درود
فتقِ ازہارِ قربت پہ لاکھوں سلام

بے سہیم و قسیم و عدیل و مثیل
جوہرِ فردِ عزت پہ لاکھوں سلام

سرِّ غیبِ ہدایت پہ غیبی درود
عطرِ جیبِ نہایت پہ لاکھوں سلام

ماہِ لاہوتِ خلوت پہ لاکھوں درود
شاہِ ناسوتِ جلوت پہ لاکھوں سلام

کنزِ ہر بےکس و بے نوا پر درود
حرزِ ہر رفتہ طاقت پہ لاکھوں سلام

پرتوِ اسمِ ذاتِ احد پر درود
نسخۂ جامعیت پہ لاکھوں سلام

مطلع ہر سعادت پہ اسعد درود — مقطع ہر سیادت پہ لاکھوں سلام

خلق کے داد رس سب کے فریاد رس — کہف روز مصیبت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے بے کس کی دولت پہ لاکھوں درود — مجھ سے بیکس کی قوت پہ لاکھوں سلام

شمع بزم دنیٰ ھو میں گم کن انا — شرح متن ہویت پہ لاکھوں سلام

انتہائے دوئی ابتدائے یکی — جمع تفریق و کثرت پہ لاکھوں سلام

کثرت بعد قلت پہ اکثر درود — عزت بعد ذلت پہ لاکھوں سلام

رب اعلیٰ کی نعمت پہ اعلیٰ درود — حق تعالےٰ کی منت پہ لاکھوں سلام

ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود — ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام

فرحت جان مومن پہ بے حد درود — غیظ قلب ضلالت پہ لاکھوں سلام

سبب ہر سبب منتہائے طلب — علت جملہ علت پہ لاکھوں سلام

مصدر مظہریت پہ اظہر درود — مظہر مصدریت پہ لاکھوں سلام

جس کے جلوے سے مرجھائی کلیاں کھلیں — اس گل پاک منبت پہ لاکھوں سلام

قد بے سایہ کے سایہ مرحمت — ظل ممدود رافت پہ لاکھوں سلام

طائران قدس جس کی ہیں قمریاں — اس سہی سرو قامت پہ لاکھوں سلام

وصف جس کا ہے آئینہ حق نما — اس خدا ساز طلعت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے سر سروراں خم رہیں — اس سر تاج رفعت پہ لاکھوں سلام

وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا — لکہ ابر رحمت پہ لاکھوں سلام

لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق — مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام

لخت لخت دل ہر جگر چاک سے — شانہ کرنے کی حالت پہ لاکھوں سلام

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان — کان لعل کرامت پہ لاکھوں سلام

چشمہ مہر میں موج نور جلال — اس رگ ہاشمیت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا | اس جبیں سعادت پہ لاکھوں سلام
جن کے سجدے کو محراب کعبہ جھکی | ان بھووں کی لطافت پہ لاکھوں سلام
ان کی آنکھوں پہ وہ سایہ افگن مژہ | ظلہ قصر رحمت پہ لاکھوں سلام
اشکباری مژگاں پہ برسے درود | سلک در شفاعت پہ لاکھوں سلام
معنی قد رای مقصد ما طغی | نرگس باغ قدرت پہ لاکھوں سلام
جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آ گیا | اس نگاہ عنایت پہ لاکھوں سلام
نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پر درود | اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام
جن کے آگے چراغ قمر جھلملائے | ان عذاروں کی طلعت پہ لاکھوں سلام
ان کے خد کی سہولت پہ بے حد درود | ان کے قد کی رشاقت پہ لاکھوں سلام
جس سے تاریک دل جگمگانے لگے | اس چمک والی رنگت پہ لاکھوں سلام
چاند سے منہ پہ تاباں درخشاں درود | نمک آگیں صباحت پہ لاکھوں سلام
شبنم باغ حق یعنی رخ کا عرق | اس کی سچی براقت پہ لاکھوں سلام
خط کی گرد دہن وہ دل آرا پھبن | سبزہ نہر رحمت پہ لاکھوں سلام
ریش خوش معتدل مرہم ریش دل | ہالہ ماہ ندرت پہ لاکھوں سلام
پتلی پتلی گل قدس کی پتیاں | ان لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام
وہ دہن جس کی ہر بات وحی خدا | چشمہ علم و حکمت پہ لاکھوں سلام
جس کے پانی سے شاداب جان و جناں | اس دہن کی طراوت پہ لاکھوں سلام
جس سے کھاری کنویں شیرہ جاں بنے | اس زلال حلاوت پہ لاکھوں سلام
وہ زباں جس کو سب کن کی کنجی کہیں | اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام
اس کی پیاری فصاحت پہ بے حد درود | اس کی دلکش بلاغت پہ لاکھوں سلام
اس کی باتوں کی لذت پہ لاکھوں درود | اس کے خطبے کی ہیبت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

وہ دعا جس کا جوبن بہارِ قبول
اس نسیمِ اجابت پہ لاکھوں سلام

جس کے گچھے سے لچھے جھڑیں نور کے
ان ستاروں کی نزہت پہ لاکھوں سلام

جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

جس میں نہریں ہیں شیر و شکر کی رواں
اس گلے کی نضارت پہ لاکھوں سلام

دوش بر دوش ہے جن سے شانِ شرف
ایسے شانوں کی شوکت پہ لاکھوں سلام

حجرِ اسود کعبہ جان و دل
یعنی مہرِ نبوت پہ لاکھوں سلام

روئے آئینہ علم پشتِ حضور
پشتیِ قصرِ ملت پہ لاکھوں سلام

ہاتھ جس سمت اٹھا غنی کر دیا
موجِ بحرِ سماعت پہ لاکھوں سلام

جس کو بارِ دو عالم کی پرواہ نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام

کعبہ دین و ایمان کے دونوں ستوں
ساعدینِ رسالت پہ لاکھوں سلام

جس کے ہر خط میں ہے موجِ نورِ کرم
اس کفِ بحرِ ہمت پہ لاکھوں سلام

نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں
انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام

عیدِ مشکل کشائی کے چمکے ہلال
ناخنوں کی بشارت پہ لاکھوں سلام

رفعِ ذکرِ جلالت پہ ارفع درود
شرحِ صدرِ صدارت پہ لاکھوں سلام

دل سمجھ سے ورا ہے مگر یوں کہوں
غنچۂ رازِ وحدت پہ لاکھوں سلام

کل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

جو کہ عزمِ شفاعت پہ کھنچ کر بندھی
اس کمر کی حمایت پہ لاکھوں سلام

انبیاء تہ کریں زانو ان کے حضور
زانوؤں کی وجاہت پہ لاکھوں سلام

ساقِ اصلِ قدم شاخِ نخلِ کرم
شمعِ راہِ اصابت پہ لاکھوں سلام

کھائی قرآن نے خاکِ گزر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

پہلے سجدے پہ روزِ ازل سے درود — یادگاریِ اُمت پہ لاکھوں سلام

زرعِ شاداب و ہر ضرعِ پُر شیر سے — برکاتِ رضاعت پہ لاکھوں سلام

بھائیوں کے لئے ترکِ پستاں کریں — دودھ پیتوں کی نصفت پہ لاکھوں سلام

مہدِ والا کی قسمت پہ صدہا درود — بُرجِ ماہِ رسالت پہ لاکھوں سلام

اللہ اللہ وہ بچپنے کی پھبن — اس خدا بھاتی صورت پہ لاکھوں سلام

اُٹھتے بوٹوں کی نشو و نما پر درود — کھلتے غنچوں کی نکہت پہ لاکھوں سلام

فضلِ پیدائشی پر ہمیشہ درود — کھیلنے سے کراہت پہ لاکھوں سلام

اعتلائے جبلّت پہ عالی درود — اعتدالِ طویّت پہ لاکھوں سلام

بے بناوٹ ادا پر ہزاروں درود — بے تکلف ملاحت پہ لاکھوں سلام

بھینی بھینی مہک پر مہکتی درود — پیاری پیاری نفاست پہ لاکھوں سلام

میٹھی میٹھی عبارت پہ شیریں درود — اچھی اچھی اشارت پہ لاکھوں سلام

سیدھی سیدھی روش پر کروڑوں درود — سادی سادی طبیعت پہ لاکھوں سلام

روزِ گرم و شبِ تیرہ و تار میں — کوہ و صحرا کی خلوت پہ لاکھوں سلام

جس کے گھیرے میں ہیں انبیاء و ملک — اس جہانگیر بعثت پہ لاکھوں سلام

اندھے شیشے جھلاجھل دمکنے لگے — جلوہ ریزیِ دعوت پہ لاکھوں سلام

لطفِ بیداریِ شب پہ بے حد درود — عالمِ خوابِ راحت پہ لاکھوں سلام

خندۂ صبحِ عشرت پہ نوری درود — گریۂ ابرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

نرمیِ خوئے لینت پہ دائم درود — گرمیِ شانِ سطوت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے کھچی گردنیں جھک گئیں — اس خداداد شوکت پہ لاکھوں سلام

کس کو دیکھا یہ موسےٰ سے پوچھے کوئی — آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام

گرد مہ دستِ انجم میں رخشاں ہلال — بدر کی دفعِ ظلمت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

عرش سے جس پہ تسلیم نازل ہوئی — اس سرائے سلامت پہ لاکھوں سلام

مَنزِلٌ مِّنْ قَصَبٍ لَّا نَصَبْ لَا صَخَبْ — ایسے کوشک کی زینت پہ لاکھوں سلام

بنت صدیق آرام جان نبی — اس حریم برات پہ لاکھوں سلام

یعنی ہے سورۂ نور جن کی گواہ — ان کی پُر نور صورت پہ لاکھوں سلام

جن میں روح القدس بے اجازت نہ جائیں — اس سرادق کی عصمت پہ لاکھوں سلام

شمع تابان کاشانۂ اجتہاد — مفتیِ چار ملت پہ لاکھوں سلام

جاں نثاران بدر و اُحد پر درود — حق گذاران بیعت پہ لاکھوں سلام

وہ دسوں جن کو جنت کا مژدہ ملا — اس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام

خاص اس سابق سیر قرب خدا — اوحد کاملیت پہ لاکھوں سلام

سایۂ مصطفیٰ مایۂ اصطفا — عزّ و ناز خلافت پہ لاکھوں سلام

یعنی اس افضل الخلق بعد الرسل — ثانی اثنین ہجرت پہ لاکھوں سلام

اصدق الصادقین سیّد المتقین — چشم و گوش وزارت پہ لاکھوں سلام

وہ عمر جس کے اعدا پہ شیدا سقر — اس خدا دوست حضرت پہ لاکھوں سلام

فارق حق و باطل امام الہدیٰ — تیغ مسلول شدت پہ لاکھوں سلام

ترجمان نبی ہم زبان نبی — جان شان عدالت پہ لاکھوں سلام

زاہد مسجد احمدی پر درود — دولت جیش عسرت پہ لاکھوں سلام

دُرِّ منثور قرآں کی سلک بہی — زوج دو نور عفت پہ لاکھوں سلام

یعنی عثمان صاحب قمیص ہدیٰ — حلہ پوش شہادت پہ لاکھوں سلام

مرتضیٰ شیر حق اشجع الاشجعین — ساقی شیر و شربت پہ لاکھوں سلام

اصل نسل صفا وجہ وصل خدا — باب فصل ولایت پہ لاکھوں سلام

اولیں دافع اہل رفض و خروج — چارمی رکن ملت پہ لاکھوں سلام

شور تکبیر سے تھرتھراتی زمیں — جنبش جیش نصرت پہ لاکھوں سلام

نعرہ ہائے دلیراں سے بن گونجتے — غرش کوس جرات پہ لاکھوں سلام

وہ چقاچاق خنجر سے آتی صدا — مصطفیٰ تیری صولت پہ لاکھوں سلام

ان کے آگے وہ حمزہ کی جانبازیاں — شیر غران سطوت پہ لاکھوں سلام

الغرض ان کے ہر مو پہ لاکھوں درود — ان کی ہر خو و خصلت پہ لاکھوں سلام

ان کے ہر نام و نسبت پہ نامی درود — ان کے ہر وقت و حالت پہ لاکھوں سلام

ان کے مولا کے ان پر کروڑوں درود — ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام

پارہائے صحف غنچہائے قدس — اہلبیت نبوت پہ لاکھوں سلام

آب تطہیر سے جس میں پودے جمے — اس ریاض نجابت پہ لاکھوں سلام

خون خیر الرسل سے ہے جن کا خمیر — ان کی بے لوث طینت پہ لاکھوں سلام

اس بتول جگر پارہ مصطفیٰ — حجلہ آرائے عفت پہ لاکھوں سلام

جس کا آنچل نہ دیکھا مہ و مہر نے — اس ردائے نزاہت پہ لاکھوں سلام

سیدہ زاہرہ طیبہ طاہرہ — جان احمد کی راحت پہ لاکھوں سلام

وہ حسن مجتبیٰ سید الاسخیا — راکب دوش عزت پہ لاکھوں سلام

اوج مہر ہدیٰ موج بحر ندیٰ — روح روح سخاوت پہ لاکھوں سلام

شہد خوار لعاب زبان نبی — چاشنی گیر عصمت پہ لاکھوں سلام

اس شہید بلا شاہ گلگوں قبا — بیکس دست غربت پہ لاکھوں سلام

دُرِ درج نجف مہر برج شرف — رنگ روئے شہادت پہ لاکھوں سلام

اہل اسلام کی مادران شفیق — بانوان طہارت پہ لاکھوں سلام

جلوگیان بیت الشرف پر درود — پردگیان عفت پہ لاکھوں سلام

سیما پہلی ماں کہف امن و اماں — حق گذار رفاقت پہ لاکھوں سلام

شیر شمشیر زن شاہ خیبر شکن — پرتو دست قدرت پہ لاکھوں سلام

ماحی رفض و تفضیل و نصب و خروج — حامی دین و سنت پہ لاکھوں سلام

مومنیں پیش فتح و پس فتح سب — اہل خیر و عدالت پہ لاکھوں سلام

جس مسلماں نے دیکھا انہیں اک نظر — اس نظر کی بصارت پہ لاکھوں سلام

جن کے دشمن پہ لعنت ہے اللہ کی — ان سب اہل محبت پہ لاکھوں سلام

باقی ساقیان شراب طہور — زین اہل عبادت پہ لاکھوں سلام

اور جتنے ہیں شہزادے اس شاہ کے — ان سب اہل مکانت پہ لاکھوں سلام

ان کی بالا شرافت پہ اعلیٰ درود — ان کی والا سیادت پہ لاکھوں سلام

شافعی، مالک، احمد امام حنیف — چار باغ امامت پہ لاکھوں سلام

کاملان طریقت پہ کامل درود — حاملان شریعت پہ لاکھوں سلام

غوث اعظم امام التقیٰ و النقیٰ — جلوہ شان قدرت پہ لاکھوں سلام

قطب ابدال و ارشاد و رشد الرشاد — محیی دین و ملت پہ لاکھوں سلام

مرد خیل طریقت پہ بے حد درود — فرد اہل حقیقت پہ لاکھوں سلام

جس کی منبر ہوئی گردن اولیاء — اس قدم کی کرامت پہ لاکھوں سلام

شاہ برکات و برکات پیشینیاں — نوبہار طریقت پہ لاکھوں سلام

سید آل محمد امام الرشد — گل روض ریاضت پہ لاکھوں سلام

حضرت حمزہ شیر خدا و رسول — زینت قادریت پہ لاکھوں سلام

نام و کام و تن و جان و حال و مقال — سب میں اچھے کی صورت پہ لاکھوں سلام

نور جاں عطر مجموعہ آل رسول — میرے آقائے نعمت پہ لاکھوں سلام

زیب سجادہ سجاد نوری نہاد — احمد نور طینت پہ لاکھوں سلام

بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب — تا ابد اہل سنت پہ لاکھوں سلام

تیرے ان دوستوں کے طفیل اے خدا | بندہ ننگ خلقت پہ لاکھوں سلام
میرے استاد، ماں، باپ بھائی بہن | اہل وُلد و عشیرت پہ لاکھوں سلام
ایک میرا ہی رحمت پہ دعوے نہیں | شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام
کاش محشر میں جب ان کی آمد ہو اور | بھیجیں سب ان کی شوکت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفٰے جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

اعلیٰ حضرت احمد رضا بریلوی

# اَلسَّلام اے سرورِ دنیا و دیں

اَلسَّلام اے سرورِ دنیا و دیں | اَلسَّلام اے رحمۃ للعالمیں
اَلسَّلام اے دستگیرِ بیکساں | اَلسَّلام اے چارہ دردِ نہاں
اَلسَّلام اے مظہرِ انوارِ حق | اَلسَّلام اے مصدرِ اسرارِ حق
اَلسَّلام اے سید و سردارِ ما | اَلسَّلام اے مالک و مختارِ ما
اَلسَّلام اے صاحبِ خلقِ عظیم | اَلسَّلام اے معدنِ لطفِ عظیم
اَلسَّلام اے مخزنِ لطف و عطا | اَلسَّلام اے منبعِ حلم و حیا

اَلسَّلام اے سرور و آقائے ما
اَلسَّلام اے نادار ملجائے ما

---

طَلَعَ الْبَدْرُ عَلَيْنَا | مِنْ ثَنِيَّاتِ الْوَدَاعِ
وَجَبَ الشُّكْرُ عَلَيْنَا | مَا دَعَىٰ لِلّٰهِ دَاعٍ

# جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند

اختر برج رفعت پہ لاکھوں سلام
آفتاب رسالت پہ لاکھوں سلام
مجتبٰے شان قدرت پہ لاکھوں سلام
مصطفٰے جان رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

جب ہوا ضونگن دین و دنیا کا چاند
آیا خلوت سے جلوت میں اسریٰ کا چاند
نکلا جس وقت مسعود بطحا کا چاند
جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

جس کی عظمت پہ صدقے وقار حرم
جس کی زلفوں پہ قرباں بہار حرم
نوشہ بزم پروردگار حرم
شہریار ارم تاجدار حرم
نو بہار شفاعت پہ لاکھوں سلام

یہ سراپا حسین رب ہے مطلق جمیل
اب نہیں اس میں گنجائش قال وقیل
یہ بھی اک ایک ہے جیسے رب بے لیل
بے سہیم وقسیم وعدیل مثیل
جوہر فرد عزت پہ لاکھوں سلام

جس کے قدموں پہ سجدے کریں جانور
منہ سے بولیں شجر دیں گواہی حجر
وہ ہیں محبوب رب مالک بحر و بر
صاحب رجعت شمس وشق القمر
نائب دست قدرت پہ لاکھوں سلام

کتنی ارفع ہے شان حبیب خدا
مالک دوسرا سرور انبیاء
مقتدی جس کے سب رب کا جو مقتدا
جس کے زیر لوا آدم ومن سوا
اس سزائے سیادت پہ لاکھوں سلام

جس کا فرمان فرمان جاں آفریں　　پاک قانون جس کا کتاب مبیں!
وُہ جو ہے مظہر احکم الحاکمیں　　عرش تا فرش ہے جس کے زیر نگیں
اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام

رہبر دیں و دنیا پہ بے حد درود　　شافع روز عقبیٰ پہ بے حد درود
ہم ضعیفوں کے ملجا پہ بحد درود　　ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود
ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام

جس پہ قربان ہیں طوبیٰ کی رعنائیاں　　حسن موزونیت کی فدا جس پہ جاں
جس کا روح الامیں بلبل مدح خواں　　طائرانِ قدس جس کی ہیں قمریاں
اس سہی سرو قامت پہ لاکھوں سلام

رفعتیں بہر سجدہ جہاں خم رہیں　　روز و شب کعبہ و لامکاں خم رہیں
بہر آداب کروبیاں خم رہیں　　جس کے آگے سر سروراں خم رہیں
اس سر تاج رفعت پہ لاکھوں سلام

شام فردوس کی نور و اللیل کا　　پرتو مرحمت رحمت کبریا
وہ سحاب عطا ظل لطف خدا　　وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا
لکہ ابر رحمت پہ لاکھوں سلام

مُنہ اندھیرے ضیائے سحر کی رمق　　صبح کے خط سے یا پردہ شب ہے شق
چرخ واللیل پر والضحیٰ کی شفق　　لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام

بُوند جو بھی گری زلف نمناک سے　　کر دیئے اس نے پیدا گہر خاک سے
ہیں عیاں رحمتیں گیسوئے پاک سے　　لخت لخت دل ہر جگر چاک سے
شانہ کرنے کی عادت پہ لاکھوں سلام

وصف گوشِ نبی اور میں کج مج زبان ہے سُجُوْدَالْقَمَرْ اَسْمَعُ جن کی شان
جن پہ قربان حُسن سماعت کی جان دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان

کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

جس کے چہرے پہ جلووں کا پہرا رہا نجم وطٰہٰ کے جھرمٹ میں چہرا رہا
حُسن جس کا ہر اک چھب میں گہرا رہا جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا

اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام

لامکاں کی جبیں بہرِ سجدہ جھکی رفعتِ منزلِ عرشِ اعلیٰ جھکی
عظمتِ قبلہ دین و دنیا جھکی جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی

ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام

پڑ گئی جس پہ محشر میں بخشا گیا دیکھا جس سمت ابرِ کرم چھا گیا
رُخ جدھر ہو گیا، زندگی پا گیا جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا

اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

فرقِ مطلوب وطالب کا دیکھے کوئی قصۂ طور و معراج سمجھے کوئی
کوئی بیہوش جلووں میں گم ہے کوئی کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی

آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام

اوج تاب نگاہ رسا پر درود بے جھجک، دیدِ عین خدا پر درود
معنیِ آیۂ "مَاطَغٰی" پر درود نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پر درود

اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام

---

لہ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَقَدْ كُنْتُ اَسْمَعُ سُجُوْدَالْقَمَرِ اَمَامَ الْعَرْشِ وَاَنَا فِيْ ظُلْمَةِ الْاَحْشَاءِ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بے شک میں چاند کے سجدے کی آواز عرش کے روبرو سنتا تھا اس وقت کہ میں شکمِ مادر تھا۔
(نزہۃ المجالس صـ ۱۵۸ جلد ۲)

جس کے جلوے زمانے میں چھانے لگے — جس کی ضو سے اندھیرے ٹھکانے لگے
جس سے ظلمت کدے نور پانے لگے — جس سے تاریک دل جگمگانے لگے
اس چمک والی رنگت پہ لاکھوں سلام

مصحفِ نور پر آبِ زر کا ورق — یا کفِ حور پر موتیوں کا طبق
مَن رَآنی میں ہے قَد رَای کی رمق — شبنمِ باغِ حق یعنی رخ کا عرق
اس کی سچی براقت پہ لاکھوں سلام

مہ کو گھیرے ہوئے ہے سنہری کرن — یا لبِ جو ہے خورشید پر نو فگن
موجِ دریا رواں ہے کنارِ چمن — خط کی گردِ دہن وہ دل آرا پھبن
سبزۂ نہرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

موجِ حسنِ تبسم میں گل باریاں — اور گل باریوں میں لطافت کی شان
جن میں قدرت کی باریکیاں ہیں نہاں — پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں
ان لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام

جس کے عالی مقالات وحیِ خدا — جس کے غیبی اشارات وحیِ خدا
جس کے الفاظ آیاتِ وحیِ خدا — وہ دہن جس کی ہر بات وحیِ خدا
چشمۂ علم و حکمت پہ لاکھوں سلام

قلزمِ معرفت، نہرِ عرفاں بنے — بحرِ توحید دریائے ایماں بنے
عینِ سرچشمۂ آبِ حیواں بنے — جس سے کھاری کنوئیں شیرۂ جاں بنے
اس زلالِ حلاوت پہ لاکھوں سلام

رحمتِ حق کی ہونے لگیں بارشیں — دین و دنیا کی لٹنے لگیں دولتیں
کھول دیں جس نے اللہ کی حکمتیں — وہ زباں جس کو سب کن کی کنجی کہیں
اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام

جس کے تابع ہیں مقبولیت کے اصول　　مختصر جس پہ ہے رحمتوں کا نزول
وہ دُعا جس پہ صدقے درود دل کے پھول　　وہ دُعا جس کا جوبن بہار قبول
اس نسیم اجابت پہ لاکھوں سلام

جس کی ضَو سے ملے راستے دور کے　　دن پھرے بخت شب ہائے مہجور کے
جن سے برسیں گہر حسن مستور کے　　جن کے گچھے سے گچھے جھڑیں نور کے
ان ستاروں کی نزہت پہ لاکھوں سلام

مضطرب غم سے ہنتے ہوئے ہنس پڑیں　　رنج سے جان کھوتے ہوئے ہنس پڑیں
بخت جاگ اٹھیں سوتے ہوئے ہنس پڑیں　　جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

اوج شان فصاحت پہ لاکھوں درود　　حسن جان بلاغت پہ لاکھوں درود
گفتگو کی حلاوت پہ لاکھوں درود　　اس کی باتوں کی لذت لاکھوں درود
اس کے خطبہ کی ہیبت پہ لاکھوں سلام

خود سروں کی تنی گردنیں جھک گئیں　　سرکشوں کی اٹھی گردنیں جھک گئیں
تھیں جو اونچی وہی گردنیں جھک گئیں　　جس کے آگے کھنچی گردنیں جھک گئیں
اس خدا داد شوکت لاکھوں سلام

شمع روشن ہے قرآن متصل　　دیکھ کر جن کو ہیں چاند سورج خجل
ہے عذار رسالت پہ تابندہ تل[1]　　حجر اسود کعبہ جان و دل
یعنی مہر نبوت پہ لاکھوں سلام

---

[1] یہاں رسالت سے مراد درجہ رسالت و نبوت ہے یعنی مہر نبوت نے مجسم رسالت و نبوت کو خوبصورت بنا دیا ہے بلا تشبیہ، جس طرح کسی حسین و جمیل کے رخسار کا تل پورے حسین مجسمہ کو چمکا دیتا ہے (اختر الحامدی)

دین و دنیا دیئے مال اور زر دیا حور و غلماں دیئے خلد و کوثر دیا
دامن مقصد زندگی بھر دیا ہاتھ جس سمت اٹھا غنی کر دیا
موج بحر سماحت پہ لاکھوں سلام

ڈوبا سورج کسی نے بھی پھیرا نہیں کوئی مثل ید اللہ دیکھا نہیں
جس کی طاقت کوئی ٹھکانہ نہیں جس کو بار دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام

قلزم حسن کی جن کو شاخیں کہیں جن سے سوتے لطافت کے پھوٹا کریں
جن سے نہریں تجلی کی جاری رہیں نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں
انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام

عاصیوں کی بھلائی کے چمکے ہلال قید غم سے رہائی کے چمکے ہلال
جلوہ مصطفائی کے چمکے ہلال عید مشکل کشائی کے چمکے ہلال
ناخنوں کی بشارت پہ لاکھوں سلام

عقل حیراں ہے ادراک کو ہے جنوں کیف ہے سر بہ سجدہ خرد سرنگوں
کون پہنچا ہے تا حد سر دروں دل سمجھ سے وراء ہے مگر یوں کہوں
غنچہ راز وحدت پہ لاکھوں سلام

آسماں ملک اور جو کی روٹی غذا لامکاں ملک اور جو کی روٹی غذا
کن فکاں ملک اور جو کی روٹی غذا کل جہاں ملک اور جو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

بے بسوں کی قیادت پہ کھنچ کر بندھی بے کسوں کی رفاقت پہ کھنچ کر بندھی
عاصیوں کی اعانت پہ کھنچ کر بندھی جو کہ عزم شفاعت پہ کھنچ کر بندھی
اس کمر کی حمایت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

اوج وہ زانوؤں کا ہے نزدیک و دور — یہ جہاں کیا دو زانو ہے دنیائے نور

یہ ملک یہ فرشتے یہ غلماں یہ حور — انبیا یہ کریں زانو ان کے حضور

زانوؤں کی وجاہت پہ لاکھوں سلام

کعبہ دین و دل یعنی نقش قدم — جن کی عظمت نہیں عرش اعظم سے کم

سربلندی کا سر ہو گیا جس پہ خم — کھائی قرآں نے خاک گذر کی قسم

اس کف پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

افتخار دو عالم ہے ان کا وجود — وہ سراپا کرم ہیں برب ودود

ان پہ ہوتا ابد رحمتوں کا ورود — پہلے سجدے پہ روز ازل سے درود

یادگاری امت پہ لاکھوں سلام

مثل مادر حلیمہ پہ احساں کریں — ان کی بخشش کا طفلی میں ساماں کریں

پاس حق رضاعت کا ہر آں کریں — بھائیوں کے لئے ترک پستاں کریں

دودھ بیتوں کی نصفت پہ لاکھوں سلام

مولد ذات یکتا پہ یکتا درود — آمد شاہ والا پہ اعلےٰ درود

تا قیامت شب و روز صدہا درود — فضل پیدائشی پر ہمیشہ درود

کھیلنے سے کراہت پہ لاکھوں سلام

دلکش و دلربا پیاری پیاری پھبن — خود پھبن نے بھی دیکھی نہ ایسی پھبن

جس پہ قربان اچھی سے اچھی پھبن — اللہ اللہ وہ بچپنے کی پھبن

اس خدا بھاتی صورت پہ لاکھوں سلام

گیسوؤں پر معنبر مہکتی درود — رخ پہ صدقے منور مہکتی درود

ناز کی پر نچھاور مہکتی درود — بھینی بھینی مہک پر مہکتی درود

پیاری پیاری نفاست پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

اُن کے پاکیزہ گیسو پہ لاکھوں درود　　ان کی عنبر فشاں بُو پہ لاکھوں درود
ان کے آئینہ رُو پہ لاکھوں درود　　الغرض ان کے ہر مُو پہ لاکھوں درود
ان کی ہر خو و خصلت پہ لاکھوں سلام

فطرتِ بے خلش پہ کروڑوں درود　　ظرف خالی منش پہ کروڑوں درود
جانب دل کشش پہ کروڑوں درود　　سیدھی سادی روش پہ کروڑوں درود
سادی سادی طبیعت پہ لاکھوں سلام

جس کے زیر نگیں ہیں سماک و سمک　　جس کے حلقے میں ہیں چاند سورج فلک
جس کا سکہ رواں فرش سے عرش تک　　جس کے گھیرے میں ہیں انبیاء و ملک
اس جہانگیر بعثت پہ لاکھوں سلام

کس قدر ہے حسیں بدر کا معرکہ　　اولیں باب تاریخ اسلام کا
لب پہ نصرت کے نَصْرٌ مِّنَ اللہ تھا　　وہ چقاچاق خنجر سے آتی صدا
مصطفیٰ تیری صولت پہ لاکھوں سلام

ان کی ہیبت سے وہ کپکپاتی زمیں　　ڈر سے پیہم پسینے بہاتی زمیں
گونج سے خوف شیروں کی کھاتی زمیں　　شور تکبیر سے تھرتھراتی زمیں
جنبش جیش نصرت پہ لاکھوں سلام

فوجِ اعدا میں گھس کر سناں بازیاں　　دُور ہی سے کبھی تیر اندازیاں
پرچم افتخار صف غازیاں　　ان کے آگے وہ حمزہ کی جانبازیاں
شیر غرّاں کی سطوت پہ لاکھوں سلام

جس کی سرکار ہے بارگاہ قبول　　جس کے دربار میں اولیاء ہیں شمول
جس پہ ہے رحمت مصطفیٰ کا نزول　　حضرت حمزہ شیر خدا و رسول
زینت قادریت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

کل شہیدان بدر واحد پر درود — سب فدایان بدر واحد پر درود
جیش مردان بدر واحد پر درود — جاں نثاران بدر واحد پر درود
حق گذاران بیعت پہ لاکھوں سلام

ذات یکتا کے اُن پر کروڑوں درود — رب کعبہ کے اُن پر کروڑوں درود
حق تعالیٰ کے ان پر کروڑوں درود — ان کے مولیٰ کے ان پر کروڑوں درود
ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام

مظہر مصدر ذات رب قدیر — جن کے دیکھے سے ہوتے ہیں روشن ضمیر
ماہ توحید کے نجم ہائے مُنیر — خون خیر الرُّسل سے ہے جن کا خمیر
ان کی بے لوث طینت پہ لاکھوں سلام

راحتِ جان سلطان ہر دوسرا — نورِ چشم جناب حبیب خُدا
عین لخت دل سرور انبیاء — اس بتول جگر پارہ مصطفیٰ
حجلہ آرائے عفت پہ لاکھوں سلام

وہ ردا جس کی تطہیر اللہ رہے — آسماں کی نظر بھی نہ جس پر پڑے
جس کا دامن نہ سہواً ہوا چھو سکے — جس کا آنچل نہ دیکھا مہ و مہر نے
اس ردائے نزاہت پہ لاکھوں سلام

صادقہ، صالحہ، صائمہ، صابرہ — صاف دل، نیک خو، پارسا، شاکرہ
عابدہ، زاہدہ، ساجدہ، ذاکرہ — سیدہ، زاہرہ، طیبہ، طاہرہ
جان احمد کی راحت پہ لاکھوں سلام

گوہر فاطمہ، مرکز اتقیاء — پسر مرتضیٰ، مرجع اصفیاء
نورِ نورِ خدا، سرور اولیاء — حسن مجتبیٰ سید الاسخیاء
راکب دوش عزت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

وہ انیس غم مونس بے کساں — وہ سکون دل مالک انس و جاں
وہ شریک حیات شہ لامکاں — یعنی پہلی ماں کہف امن و اماں
حق گذار رفاقت پہ لاکھوں سلام

شمع تابان عرش آستان نبی — غم گسار نبی طبع دان نبی
راحت قلب و روح روان نبی — بنت صدیق آرام جان نبی
اس حریم برأت پہ لاکھوں سلام

عظمت حسن معمور جن کی گواہ — عفت ذات مستور جن کی گواہ
شان رب بچشم بد دور جن کی گواہ — یعنی ہے سورہ نور جن کی گواہ
ان کی پر نور صورت پہ لاکھوں سلام

جن سے اپنی نگاہیں ہوائیں چرائیں — دیکھنے کا تصور بھی دل میں نہ لائیں
جن کے پردے کا پرتو فرشتے نہ پائیں — جن میں روح القدس بے اجازت نہ جائیں
ان سرادق کی عصمت پہ لاکھوں سلام

رفعت وافضلیت کا مژدہ ملا — خاص عز و وجاہت کا مژدہ ملا
رحمت کل سے رحمت کا مژدہ ملا — وہ دسوں جن کو جنت کا مژدہ ملا
اس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام

قصر پاک خلافت کے رکن رکیں — شاہ قوسین کے نائب اولیں
یار غار شہنشاہ دنیا و دیں — اَصْدَقُ الصَّادِقِیْن سَیِّدُ الْمُتَّقِیْن
چشم و گوش وزارت پہ لاکھوں سلام

وہ عمر وہ حبیب شہ بحر و بر — وہ عمر خاصہ ہاشمی تاجور
وہ عمر کھل گئے جس پہ رحمت کے در — وہ عمر جس کے اعداء پہ شیدا سقر
اس خدا دوست حضرت پہ لاکھوں سلام

وہ غنی کیوں نہ تقدیر کا ہو دمنی　　جس نے پائے ہوں دو لعل کان نبی
شرح نور علی نور ہے زندگی　　درِ منثور قرآں کی سلک بھی
زوج دو نور عفت پہ لاکھوں سلام

سرور اولیائے زمان و زمیں　　مرکز معرفت اصل علم الیقیں
باب علم شہنشاہ دنیا و دیں　　مرتضیٰ شیر حق اَشجَعُ الاَشجَعِین
ساقی شیر و شربت پہ لاکھوں سلام

جتنے تارے ہیں اس چرخ ذیجاہ کے　　جس قدر ماہ پارے ہیں اس ماہ کے
جانشیں ہیں جو مرد حق آگاہ کے　　اور جتنے ہیں شہزادے اس شاہ کے
ان سب اہل مکانت پہ لاکھوں سلام

اس نظر کا مقدر ہے کس اوج پر　　اس کی تقدیر سے کس قدر بخت ور
اس نظر پہ فدا یاب چشم سحر　　جس مسلمان نے دیکھا انہیں اک نظر
اس نظر کی بصارت پہ لاکھوں سلام

[illegible] کا کوثر ہے جنت ہے اللہ کی　　جن کے خادم پہ شفقت ہے اللہ کی
دو [illegible] پر جن کے رحمت ہے اللہ کی　　جن کے دشمن پہ لعنت ہے اللہ کی
ان سب اہل محبت پہ لاکھوں سلام

نجم ہائے درخشان حسن لطیف　　جن سے روشن ہوئے سینہ ہائے کثیف
چار ارکان ایوان شرع شریف　　شافعی، مالک، احمد، امام حنیف
چار باغ امامت پہ لاکھوں سلام

حق کے محرم امام التقی والنقی　　ذات [illegible] اکرم امام التقی و النقی
قطب عالم امام التقی والنقی　　غوث اعظم امام التقی والنقی
جلوہ شان قدرت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

ایسی برتر ہوئی گردن اولیاء　　اوج مہ پر ہوئی گردن اولیاء
عرش بر سر ہوئی گردن اولیاء　　جس کی منبر ہوئی گردن اولیاء
اس قدم کی کرامت پہ لاکھوں سلام

ہے خدایا کرم بار تیری جناب　　از طفیل جناب رسالت مآب
وہ کہ جن کا ہے یٰسین و طٰہٰ خطاب　　بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب
تا ابد اہل سنت پہ لاکھوں سلام

میں بھی ہوں اک گدائے در اولیا　　میں بھی ہوں اک سگ کوئے غوث الوریٰ
میں بھی ہوں ذرہ کوچۂ مصطفےٰ　　تیرے ان دوستوں کے طفیل اے خدا
بندۂ ننگ خلقت پہ لاکھوں سلام

تیری رحمت رہے ان پہ پرتو فگن　　ان پہ ہو سایہ لطف شاہ زمن
دیر تک یہ درخشاں رہے انجمن　　میرے استاذ ماں باپ بھائی بہن
اہل ولد و عشیرت پہ لاکھوں سلام

ابر جود و عطا کس پہ برسا نہیں　　تیرا لطف و کرم کس پہ دیکھا نہیں
کس جگہ اور کہاں تیرا قبضہ نہیں　　ایک میرا ہی رحمت پہ دعویٰ نہیں
شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام

آفتاب قیامت کے بدلے ہوں طور　　جب کہ ہو ہر طرف نفسی نفسی کا شور
جب کسی کا کسی پر نہ چلتا ہو زور　　کاش محشر میں جب ان کی آمد ہو اور
بھیجیں سب ان کی شوکت پہ لاکھوں سلام

مرشدی شاہ احمد رضا خاں رضاؔ　　فیضیاب کمالات حسان رضاؔ
ساتھ اخترؔ بھی ہو زمزمہ خواں رضاؔ　　جبکہ خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضاؔ
مصطفےٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام

Scanned with CamScanner

# کروڑوں درود

کعبے کے بدر الدجیٰ تم پہ کروڑوں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروڑوں درود

شافع روزِ جزا تم پہ کروڑوں درود
دافع جملہ بلا تم پہ کروڑوں درود

جان و دل اصفیا تم پہ کروڑوں درود
آب و گل انبیا تم پہ کروڑوں درود

لائیں تو یہ دوسرا دوسرا جس کو ملا
کوشکِ عرش و دنیٰ تم پہ کروڑوں درود

اور کوئی غیب کیا تم سے نہاں ہو بھلا
جب نہ خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود

طور پہ جو شمع تھا چاند تھا ساعیر کا
نیرِ فاراں ہوا تم پہ کروڑوں درود

دل کرو ٹھنڈا مرا وہ کفِ پا چاند سا
سینہ پہ رکھ دو ذرا تم پہ کروڑوں درود

ذات ہوئی انتخاب وصف ہوئے لاجواب
نام ہوا مصطفیٰ تم پہ کروڑوں درود

غایت و علت سبب بہرِ جہاں تم ہو سب
تم سے بنا تم بنا تم پہ کروڑوں درود

تم سے جہاں کی حیات تم سے جہاں کا ثبات
اصل سے ہے ظل بندھا تم پہ کروڑوں درود

مغز ہو تم اور پوست اور ہیں باہر کے دوست
تم ہو درونِ سرا تم پہ کروڑوں درود

کیا ہیں جو بیحد ہیں لوث تم تو ہو غیث اور غوث
چھینٹے میں ہوگا بھلا تم پہ کروڑوں درود

تم ہو حفیظ و مغیث کیا ہے وہ دشمن خبیث
تم ہو تو پھر خوف کیا تم پہ کروڑوں درود

وہ شبِ معراج راج وہ صفِ محشر کا تاج
کوئی بھی ایسا ہوا تم پہ کروڑوں درود

نُحْتُ فَلَاحَ الفَلَاح رُحْتُ فَرَاحَ المُرَاح
عُدْ لِیَعُوْدَ الْهَنَا تم پہ کروڑوں درود

جان و جہانِ مسیح داد کہ دل ہے جریح
نبضیں چھٹیں دم چلا تم پہ کروڑوں درود

اُف وہ رہِ سنگلاخ آہ یہ پا شاخ شاخ
اے مرے مشکل کشا تم پہ کروڑوں درود

تم سے کھلا بابِ جود تم سے ہے سب کا وجود
تم سے ہے سب کی بقا تم پہ کروڑوں درود

خستہ ہوں اور تم معاذ بستہ ہوں اور تم ملاذ
آگے جو شہ کی رضا تم پہ کروڑوں درود

مہرِ خدا نور نور دل ہے سیہ دن ہے دور
شب میں کرو چاندنا تم پہ کروڑوں درود

گرچہ ہیں بے حد قصور تم ہو عفو و غفور
بخش دو جرم و خطا تم پہ کروڑوں درود

Scanned with CamScanner

تم ہو شہید و بصیر اور میں گنہ پر دلیر
کھول دو چشمِ حیا تم پہ کروڑوں درود

چھینٹ تمہاری سحر چھوٹ تمہاری قمر
دل میں رچا دو ضیا تم پہ کروڑوں درود

تم سے خدا کا ظہور اس سے تمہارا ظہور
لِمْ ہے یہ وہ اِنْ ہوا تم پہ کروڑوں درود

بے ہنر و بے تمیز کس کو ہوئے ہیں عزیز
ایک تمہارے سوا تم پہ کروڑوں درود

آس ہے کوئی نہ پاس اک تمہاری ہے آس
بس ہے یہی آسرا تم پہ کروڑوں درود

طارمِ اعلیٰ کا عرش جس کفِ پا کا ہے فرش
آنکھوں پہ رکھ دو ذرا تم پہ کروڑوں درود

کہنے کو ہیں عام و خاص ایک تمہیں ہو خلاص
بند سے کر دو رہا تم پہ کروڑوں درود

تم ہو شفائے مرض خلقِ خدا خود غرض
خلق کی حاجت بھی کیا تم پہ کروڑوں درود

آہ وہ راہِ صراط بندوں کی کتنی بساط
المدد اے رہنما تم پہ کروڑوں درود

بے ادب بد لحاظ کر نہ سکا کچھ حفاظ
عفو پہ بھولا رہا تم پہ کروڑوں درود

لو تہ دامن کہ شمع جھونکوں میں ہے روز جمع
آندھیوں سے حشر اٹھا تم پہ کروڑوں درود

سینہ کہ ہے داغ داغ کہہ دو کرے باغ باغ
طیبہ سے آکر صبا تم پہ کروڑوں درود

گیسو و قد لام الف کر دو بلا منصرف
لا کے تہ تیغ لا تم پہ کروڑوں درود

تم نے برنگ فلق جیبِ جہاں کر کے شق
نور کا تڑکا کیا تم پہ کروڑوں درود

نوبتِ در ہیں فلک خادمِ در ہیں ملک
تم ہو جہاں بادشاہ تم پہ کروڑوں درود

خلق تمہاری جمیل خلق تمہارا جلیل
خلق تمہاری گدا تم پہ کروڑوں درود

طیبہ کے ماہ تمام جملہ رسل کے امام
نوشہ ملک خدا تم پہ کروڑوں درود

تم سے جہاں کا نظام تم پہ کروڑوں درود
تم پہ کروڑوں ثنا تم پہ کروڑوں درود

تم ہو جواد و کریم تم ہو رؤف و رحیم
بھیک ہو داتا عطا تم پہ کروڑوں درود

خلق کے حاکم ہو تم رزق کے قاسم ہو تم
تم سے ملا جو ملا تم پہ کروڑوں درود

نافع و دافع ہو تم شافع و رافع ہو تم
تم سے بس افزوں خدا تم پہ کروڑوں درود

شافی و نافی ہو تم کافی و وافی ہو تم
درد کو کر دو دوا تم پہ کروڑوں درود

جائیں نہ جب تک غلام خلد ہے سب پہ حرام
ملک تو ہے آپ کا تم پہ کروڑوں درود

Scanned with CamScanner

مظہرِ حق ہو تمہیں مظہرِ حق ہو تمہیں — تم میں ہے ظاہر خدا تم پہ کروڑوں درود

زور دہ نارساں تکیہ گہ بے کساں — بادشہ ماورا تم پہ کروڑوں درود

برسے کرم کی بھرن پھولیں نعم کے چمن — ایسی چلادو ہوا تم پہ کروڑوں درود

اک طرف اعدائے دیں اک طرف حاسدیں — بندہ ہے تنہا شہا تم پہ کروڑوں درود

کیوں کہوں بیکس ہوں میں کیوں کہوں بے بس ہوں میں — تم ہو میں تم پہ فدا تم پہ کروڑوں درود

گندے نکمے کمین مہنگے ہوں کوڑی کے تین — کون ہمیں پالتا تم پہ کروڑوں درود

باٹ نہ در کے کہیں گھاٹ نہ گھر کے کہیں — ایسے تمہیں پالنا تم پہ کروڑوں درود

ایسوں کو نعمت کھلاؤ دودھ کے شربت پلاؤ — ایسوں کو ایسی غذا تم پہ کروڑوں درود

گرنے کو ہوں روک لو غوطہ لگے ہاتھ دو — ایسوں پر ایسی عطا تم پہ کروڑوں درود

اپنے خطاواروں کو اپنے ہی دامن میں لو — کون کرے یہ بھلا تم پہ کروڑوں درود

کر کے تمہارے گناہ مانگیں تمہاری پناہ — تم کہو دامن میں آ تم پہ کروڑوں درود

کر دو عدو کو تباہ حاسدوں کو رو براہ — اہلِ ولا کا بھلا تم پہ کروڑوں درود

ہم نے خطا میں نہ کی تم نے عطا میں نہ کی — کوئی کمی سرورا تم پہ کروڑوں درود

کام غضب کے کئے اس پہ ہے سرکار سے — بندوں کو چشمِ رضا تم پہ کروڑوں درود

آنکھ عطا کیجئے اس میں ضیا دیجئے — جلوہ قریب آگیا تم پہ کروڑوں درود

کام وہ لے لیجئے تم کو جو راضی کرے
ٹھیک ہو نامِ رضا تم پہ کروڑوں درود

اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

---

والفجر جہے مکھڑے والیا — ل تے سہی یسین سہرے والیا

یا الٰہی صدقہ حسنِ رسول — یہ سلام عاجزانہ ہو قبول

---

# مصطفےٰ خیر الوریٰ ہو

مصطفےٰ خیر الوریٰ ہو | سرور ہر دوسرا ہو
اپنے اچھوں کا تصدق | ہم بدوں کو بھی نبا ہو
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوات اللہ علیک

تم کو غم سے حق بچائے | غم عدو کو جاں گزا ہو
تم سے غم کو کیا تعلق | بے کسوں کے غم زدا ہو
حق درود دیں تم بھیجیں | تم مدام اس کو سرا ہو
وہ عطا دے تم عطا لو | وہ وہی چاہے جو چاہو
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک

ملک خاص کبریا ہو | مالک ہر ماسوا ہو
کوئی کیا جانے کہ کیا ہو | عقل عالم سے ورا ہو
سب مکاں تم لامکاں ہو | تن ہیں تم جانِ صفا ہو
سب تمہارے در کے رستے | ایک تم راہ خدا ہو
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک

عمر بھر تو یاد رکھا | وقت پر کیا بھولنا ہو
وہ کلس روضے کا چمکا | سر جھکاؤ کج کلا ہو
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک

Scanned with CamScanner

کنزِ مکتوم ازل میں — درِ مکنون خدا ہو
سب سے اوّل سب سے آخر — ابتدا ہو انتہا ہو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوات اللہ علیک

تھے وسیلے سب نبی تم — اصل مقصود ہدیٰ ہو
پاک کرنے کو وضو تھے — تم نماز جانفزا ہو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک

سب بشارت کی اذاں تھے — تم اذاں کا مدعا ہو
سب تمہاری ہی خبر تھے — تم مؤخر مبتدا ہو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوات اللہ علیک

طورِ موسیٰ چرخِ عیسیٰ — کیا مادیٔ دنیٰ ہو
سب جہت کے دائرے میں — شش جہت سے تم ورا ہو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوات اللہ علیک

سب تمہارے آگے شافع — تم حضور کبریا ہو
سب کی ہے تم تک رسائی — بارگہ تک تم رسا ہو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک

وہ درِ دولت پہ آئے — جھولیاں پھیلاؤ شاہو
کیوں رضا مشکل سے ڈریئے — جب نبی مشکل کشا ہو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلوات اللہ علیک

# صلاۃ وسلام

یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوات اللہ علیک
بخت کا چمکے ستارا | حاضری کا ہو اشارا
دیکھ کر روضہ پیارا | پھر کہے خادم تمہارا
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوات اللہ علیک
آپ ہی مشکل کشا ہیں | خلق کے حاجت روا ہیں
شافع روز جزا ہیں | جو کہوں اس سے ورا ہیں
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
حق سے جو نعمت عطا ہو | اس کے قاسم باصفا ہو
تم ہی محبوب خدا ہو | نائب رب العلا ہو
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
بحر عصیاں میں سفینہ | آ گیا مشکل ہے جینا
پار ہونے کا قرینہ | ہو عطا شاہ مدینہ
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
ہے گنہ کا بوجھ بھاری | منزلیں چلنا ہیں ساری
کر رہا ہوں اشکباری | لاج رکھ لیجیو ہماری
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلوات اللہ علیک

اب تو طیبہ میں بُلالو    حسرتیں دل کی نکالو
اپنے قدموں میں سلالو    ہم بدوں کو بھی نبھالو
یا نبی سلام علیک    یا رسُول سلام علیک

آپ کا در ہو میرا سر    سامنے ہو روئے انور
غوث کا صدقہ کرم کر    چشم و دل کردو منوّر
یا نبی سلام علیک    یا رسُول سلام علیک

آپ کے در کی فقیری    دو جہاں کی ہے امیری
آگیا ہے ضعف پیری    للہ کیجیو دست گیری
یا نبی سلام علیک    یا رسُول سلام علیک

دور ہو جائے یہ دوری    حاصل ہو جائے حضوری
دیکھ لوں وہ شکل نوری    دل کی حسرتیں ہوں پوری
یا نبی سلام علیک    یا رسُول سلام علیک

جان کنی کے وقت آنا    چہرہ انور دکھانا
کلمۂ طیب پڑھانا    اپنے دامن میں چھپانا
یا نبی سلام علیک    یا رسُول سلام علیک

پوری آقا یہ دُعا ہو    ہم ہوں دربار خدا ہو
تم ادھر جلوہ نما ہو    اس طرف سے یہ صدا ہو
یا نبی سلام علیک    یا رسُول سلام علیک

آمنہ بی بی کا جایا    بارہویں تاریخ آیا
صبح صادق نے سنایا    صلوات اللہ علیک
یا نبی سلام علیک    یا رسول سلام علیک

Scanned with CamScanner

تیرا پایا کس کا پایا　تیرا سایہ کس کا سایا
حق نے عرش پر بلایا　اور پڑھ کے یہ سنایا
یا نبی سلام علیک　یا رسُول سلام علیک

اے شہنشاہ رسالت　ہیں یہاں جو اہلسنت
تا ابد سب پر ہو رحمت　صلوات اللہ علیک
یا نبی سلام علیک　یا رسُول سلام علیک

بانیٔ محفل کی آفت　التجا مقبول فرما
پوری ہو ہر اک تمنا　صلوات اللہ علیک
یا نبی سلام علیک　یا رسُول سلام علیک

اس جمیل قادری پر　ہو کرم محبوب داور
چشم و دل کر دو منوّر　صلوات اللہ علیک
یا نبی سلام علیک　یا رسُول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک　صلوات اللہ علیک

از مولانا جمیل قادری

## سامعین کے دل کی سُن لو

ہوا جب تیرا اشارا　کیا چاند کو دوپارا
حق کے تم ہو حق تمہارا　عاصیوں کو ہو سہارا
یا نبی سلام علیک یا رسُول سلام علیک　یا حبیب سلام علیک صلوٰۃ اللہ علیک

بخش دو ہمری خطائیں　دُور ہوں غم کی گھٹائیں
بھیج دو اپنی عطائیں　صلواۃ اللہ علیک

یانبی سلام علیک یارسُول سلام علیک　　یاحبیب سلام علیک صلواۃ اللہ علیک
ہاں یہ پورا مدعا ہو　　ہم ہوں دربا خدا ہو
تم ادھر جلوہ نما ہو　　اس طرف سے یہ صدا ہو
یانبی سلام علیک یارسُول سلام علیک　　یاحبیب سلام علیک صلواۃ اللہ علیک
شاہ انبیاء ہو　　نُور ذات کبریا ہو
حامیٔ روز جزا ہو　　خلق کے مشکل کشا ہو
یانبی سلام علیک یارسُول سلام علیک　　یاحبیب سلام علیک صلواۃ اللہ علیک
عاشق نائل کی سُن لو　　بانیٔ محفل کی سُن لو
سامعین کے دل کی سُن لو　　اکبر بسمل کی سُن لو
یانبی سلام علیک یارسُول سلام علیک　　یاحبیب سلام علیک صلواۃ اللہ علیک
دُور ہے غم کا کنارا　　سرور عالم خدا را
دیجئے جلدی سہارا　　پار ہو بیڑا ہمارا
یانبی سلام علیک یارسُول سلام علیک　　یاحبیب سلام علیک صلواۃ اللہ علیک
میرے مولا میرے سرور　　ہے یہی ارمان اکبر
پہلے قدموں پر رکھے سر　　پھر کہے یہ سر اٹھا کر
یانبی سلام علیک یارسُول سلام علیک　　یاحبیب سلام علیک صلواۃ اللہ علیک
چھوڑ کر دامن تمہارا　　اور لیں کس کا سہارا
کس کے در پر ہو گذارا　　کون ہے داتا ہمارا
یانبی سلام علیک　　یارسُول سلام علیک
یاحبیب سلام علیک　　صلواۃ اللہ علیک

——————— از اکبر صاحب

# یا نبی سلام علیک

| | |
|---|---|
| یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک |
| یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک |
| ہے یہ حسرت در پہ آئیں | اشک کے دریا بہائیں |
| داغ سینے کے دکھائیں | سامنے ہو کر یہ سنائیں |
| یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک |
| یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک |
| پوری یا رب یہ دعا کر | ہم در مولےٰ پہ جا کر |
| پہلے کچھ نعتیں سنا کر | یہ پڑھیں سر کو جھکا کر |
| یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک |
| یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک |
| رنج و غم کھائے ہوئے ہیں | دور سے آئے ہوئے ہیں |
| تم پہ اترائے ہوئے ہیں | ہاتھ پھیلائے ہوئے ہیں |
| یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک |
| یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک |
| جان کر کافی سہارا | لے لیا ہے در تمہارا |
| خلق کے وارث خدا را | لو سلام اب تو ہمارا |
| یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک |
| یا حبیب سلام علیک | صلوٰۃ اللہ علیک |

—— از اکبر صاحب

# ہم پہ رکھیو مہربانی یا نبی سلام علیک

یا نبی سلام علیک　　یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک　　صلواۃ اللہ علیک
کون ہے تمہارا ثانی　　تم ہو بخشش کی نشانی
ہم پہ رکھیو مہربانی　　صلواۃ اللہ علیک

یا نبی سلام علیک
یا رسول سلام علیک

بخت کا چمکے ستارا　　حاضری کا ہو اشارا
دیکھ کر روضہ پیارا　　پھر کہے خادم تمہارا

یا نبی سلام علیک
یا رسول سلام علیک

حشر میں ہو جب کہ آنا　　تو مجھے نہ بھول جانا
مجھ کو دوزخ سے بچانا　　صلواۃ اللہ علیک

یا نبی سلام علیک
یا رسول سلام علیک

ہیں نثار یا محمد　　تیری دستگیریوں کے
مجھے کیا عدو کی پرواہ　　مجھے کیا غم زمانہ
یا نبی سلام علیک　　یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک　　صلواۃ اللہ علیک

صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ط

# یاحبیب اللہ سلامٌ علیک

لجپالوں کے لجپال نبی
میری کٹیاں میں بھی آؤ ! کبھی
توری راہ تکوں میں کر دن گنتی
میرے سوئے بھاگ جگا جانا
یارسولَ اللہ سلامٌ علیک
یاحبیبَ اللہ سلامٌ علیک

آخری وقت ہوتیرے بیمار کا
ایک قطرہ ملے جام دیدار کا
آخری میرے دل کی ہے حسرت یہی
اب یہ حسرت مٹانا تیرا کام ہے
یارسولَ اللہ سلامٌ علیک
یاحبیبَ اللہ سلامٌ علیک

پوری سرکار سب کی تمنا کرو
ہر بھکاری کی داتا جی جھولی بھرو
دُور طیبہ سے رہتے تڑپتے ہیں جو
ان کو در پہ بلانا تیرا کام ہے
یارسولَ اللہ سلامٌ علیک
یاحبیبَ اللہ سلامٌ علیک

بار اُٹھتا ہے سلطان کونین کا
صدقہ مولا علی صدقہ حسنین کا
صدقہ خواجہ پیا غوث ثقلین کا
حاضری ہو گئی یہ بھی انعام ہے
یارسولَ اللہ سلامٌ علیک
یاحبیبَ اللہ سلامٌ علیک

# عرض سلام بہ حالت قیام

یانبی سلامٌ علیک
یارسول سلامٌ علیک
یاحبیب سلامٌ علیک
صلوٰۃُ اللہ علیک
سیّدِ اولاد آدمؑ
رحمت عالم نور مجسّم
حاضر دربار ہیں ہم
عرض یہ کرتے ہیں بہم
یانبی سلامٌ علیک
یارسول سلامٌ علیک
یاحبیب سلامٌ علیک
صلوٰۃُ اللہ علیک

Scanned with CamScanner

تم شفیع عاصیاں ہو — سیدِ شاہ شہاں ہو
چارہ بے چارگاں ہو — دردمند بے کساں ہو
یَا نَبِیْ سَلَامٌ عَلَیْکَ — یَا رَسُوْل سَلَامٌ عَلَیْکَ

سیدی! بیمار ہوں میں — اور ضعیف و زار ہوں میں
سخت عصیاں کا رہوں میں — اپنے اوپر بار ہوں میں
یَا نَبِیْ سَلَامٌ عَلَیْکَ — یَا رَسُوْل سَلَامٌ عَلَیْکَ

نفس و شیطان نے ستایا — اچھے کاموں کو بھلایا
سب گناہوں میں پھنسایا — در پہ فریاد لایا
یَا نَبِیْ سَلَامٌ عَلَیْکَ — یَا رَسُوْل سَلَامٌ عَلَیْکَ

ہاں! میری بگڑی بنادو — اور گناہ سب بخشوادو
زنگ سینہ سے مٹادو — اور دل کو جگمگادو
یَا نَبِیْ سَلَامٌ عَلَیْکَ — یَا رَسُوْل سَلَامٌ عَلَیْکَ

رُخ سے پردہ کو اٹھادو — جلوہ زیبا دکھادو
قید غم سے اب چھڑادو — مجھ کو مولا سے ملادو
یَا نَبِیْ سَلَامٌ عَلَیْکَ — یَا رَسُوْل سَلَامٌ عَلَیْکَ
یَا حَبِیْب سَلَامٌ عَلَیْکَ — صَلٰوۃُ اللّٰہ عَلَیْکَ

یہ علیم خستہ قسمت — تھام کر دامان رحمت
مانگتا ہے اپنی حاجت — باز ہو باب اجابت
یَا نَبِیْ سَلَامٌ عَلَیْکَ — یَا رَسُوْل سَلَامٌ عَلَیْکَ
یَا حَبِیْب سَلَامٌ عَلَیْکَ — صَلٰوۃُ اللّٰہ عَلَیْکَ

از مبلغ اسلام حضرت علامہ شاہ عبد العلیم الصدیقی القادری رحمۃ اللہ علیہ

## تھام لو میرا سفینہ یا نبی سلام علیک

یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلواۃ اللہ علیک
ہجر میں مشکل ہے جینا — دل ہوا چاک اور سینہ
تھام لو میرا سفینہ — یا شفیع المذنبینہ
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلواۃ اللہ علیک
کاش حاصل ہو حضوری — دور ہو جائے یہ دوری
دل کی حسرت ہو پوری — دیکھ لوں وہ شکل نوری
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلواۃ اللہ علیک
آپ سلطان مدینہ — مہبط وحیٔ سکینہ
نور سے معمور سینہ — مشک سے بہتر پسینہ
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلواۃ اللہ علیک
حق نے دی معراج تم کو — اور بخشا تاج تم کو
دو جہاں کا راج تم کو — دیں سلاطیں باج تم کو
یا نبی سلام علیک — یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک — صلواۃ اللہ علیک
کیا کرے بیدل شکایت — درد ہجراں کی حکایت

رنج و غم ہیں بے نہایت ۔۔۔ کیجیے للہ عنایت
یا نبی سلام علیک ۔۔۔ یا رسُول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ۔۔۔ صلواۃ اللہ علیک

از بیدل وارثی صاحب

## رحمتوں کے تاج والے

رحمتوں کے تاج والے ۔۔۔ دو جہاں کے راج والے
عرش کی معراج والے ۔۔۔ عاصیوں کی لاج والے
یا نبی سلام علیک ۔۔۔ یا رسُول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ۔۔۔ صلواۃ اللہ علیک

پوری یا رب یہ دُعا کر ۔۔۔ ہم در مولے پہ جا کر
پہلے کچھ نعتیں سنا کر ۔۔۔ پھر پڑھیں سر کو جھکا کر
یا نبی سلام علیک ۔۔۔ یا رسُول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ۔۔۔ صلواۃ اللہ علیک

آج وہ تشریف لایا ۔۔۔ جس نے روتوں کو ہنسایا
جس نے جلتوں کو بجھایا ۔۔۔ جس نے بگڑوں کو بنایا
یا نبی سلام علیک ۔۔۔ یا رسُول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ۔۔۔ صلواۃ اللہ علیک

عرش اعظم کا ستارا ۔۔۔ فرش والوں کا سہارا
آمنہ بی بی کا دُلارا ۔۔۔ حق تعالیٰ کا پیارا
یا نبی سلام علیک ۔۔۔ یا رسُول سلام علیک

Scanned with CamScanner

یا حبیب سلام علیک ‏ ‏ صلواۃ اللہ علیک
دو جہاں کا راج والا ‏ ‏ تخت والا تاج والا
بے بکسوں کی لاج والا ‏ ‏ ساری دنیا کا اجالا
یا نبی سلام علیک ‏ ‏ یا رسول سلام علیک
تم بنا دوسرا ہو ‏ ‏ کعبہ والے کی دعا ہو
تم ہی سب کے مدعی ہو ‏ ‏ جان نہ کیوں تم پر فدا ہو
یا نبی سلام علیک ‏ ‏ یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ‏ ‏ صلواۃ اللہ علیک
آپ کے ہو کر جئیں ہم ‏ ‏ نام نامی پر مریں ہم
جب قیامت میں اٹھیں ہم ‏ ‏ عرض اس طرح کریں ہم
یا نبی سلام علیک ‏ ‏ یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ‏ ‏ صلواۃ اللہ علیک
اے الم نشرح دے سینے والیا ‏ ‏ اے شہنشاہ مدینے والیا
دید لئی چشماں دا بوہا کھولیا ‏ ‏ آ دی جا دا لیل زلفاں والیا
اے خدا کے لاڈلے پیارے رسول
یہ سلام عاجزانہ ہو قبول

## تضمین سلام نورانی

یا نبی سلام علیک ‏ ‏ یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک ‏ ‏ صلواۃ اللہ علیک
جب گھٹا غم کی چھائی ‏ ‏ آفتیں ہو سر پہ آئی
تنگ ہو جائے خدائی ‏ ‏ مل کے دیں یوں سب دہائی

یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلواۃ اللہ علیک
اب مسلمان غم کے مارے | تنگ ہیں جینے سے پیارے
سخت مشکل ہیں گذارے | پھیر دو پھر دن ہمارے
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلواۃ اللہ علیک
بڑھ گئے غم جلد آؤ | دکھ کر دو کم جلد آؤ
گھٹ گیا دم جلد آؤ | لٹ گئے ہم جلد آؤ
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلواۃ اللہ علیک
درد کے ماروں کی سن لو | اپنے لاچاروں کی سن لو
ان خطاواروں کی سن لو | ہم گنہگاروں کی سن لو
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلواۃ اللہ علیک
مردہ نالوں کا صدقہ | نانی کے پالوں کا صدقہ
کربلا والوں کا صدقہ | ان کھلے بالوں کا صدقہ
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک | صلواۃ اللہ علیک
غم زدہ ناشاد ہیں ہم | مائل فریاد ہیں ہم
بے نوا برباد ہیں ہم | قابل امداد ہیں ہم
یا نبی سلام علیک | یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک   صلواۃ اللہ علیک

خوش رہیں ایمان والے   شان والے آن والے

وہ جو ہیں قرآن والے   سارے پاکستان والے

یا نبی سلام علیک   یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک   صلواۃ اللہ علیک

مصطفےٰ محبوب داور   یا شفیع روز محشر

جانِ رحمت بندہ پرور   رحم بر حال منور

یا نبی سلام علیک   یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک   صلواۃ اللہ علیک

اک عرض اور کریں ہم   میرے مولا جب مریں ہم

کلمہ آپ کا پڑھیں ہم   اور بعد اس کے یہ کہیں ہم

یا نبی سلام علیک   یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک   صلواۃ اللہ علیک

از طفیل غوث اعظم   بادشاہ ہر دو عالم

صدقہ امام اعظم   دور ہوں سبھی کے رنج و غم

یا نبی سلام علیک   یا رسول سلام علیک

یا حبیب سلام علیک   صلواۃ اللہ علیک

اشرفی مسکین تمہارا   کر کے دنیا سے کنارا

رکھتا ہے تم سے سہارا   لو خبر جلدی خدارا

یا نبی سلام عَلَیْکَ   یا رسول سلام عَلَیْکَ

یا حبیب سلام عَلَیْکَ   صلوٰۃ اللہ عَلَیْکَ

از۔ اشرفی صاحب

Scanned with CamScanner

# اس کی سب آل عترت پہ لاکھوں سلام

جس کو اُمت کا غم ہی ستاتا رہا　　اشک غاروں میں جو تھا بہاتا رہا
جو مقدر ہمارے بناتا رہا　　اس کی سب آل عترت پہ لاکھوں سلام

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

جس کے شوہر پہ خنجر چلایا گیا　　جس کے بیٹے کو خون میں نہلایا گیا
جس کی بیٹی کو قیدی بنایا گیا　　اس خاتونِ قیامت پہ لاکھوں سلام

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

سامنے جس کے اکبرؑ ذبح ہو گیا　　گود میں جس کی اصغر تڑپتا رہا
جس کو امت نے تیروں کا تحفہ دیا　　اس شہیدِ محبت پہ لاکھوں سلام

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

زیرِ خنجر بھی حق بات جس نے کہی　　چوٹ پر چوٹ سینے پہ جس نے سہی
جس کی صغرا مدینے میں روتی رہی　　اس کی صائم شہادت پہ لاکھوں سلام

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

از صائم چشتی صاحب

# سلام بحضور سید الشہدا امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ

جس کو دھوکے سے کوفے بلایا گیا　　جس کو بیٹھے بٹھائے ستایا گیا
جس کی گردن پہ خنجر چلایا گیا　　جس کے بچوں کو پیاسے رُلایا گیا

اس محمدؐ کے اختر پہ لاکھوں سلام

جس نے حق کربلا میں ادا کر دیا　　اپنے نانا کا وعدہ وفا کر دیا

گھر کا گھر سب سپردِ خدا کر دیا　　اس حسین ابنِ حیدر پہ لاکھوں سلام

کون شبیر وہ جس کا نانا نبی　　جس کی ماں فاطمہ جس کا بابا علی

کر لیا نوش جس نے شہادت کا جام　　نورِ عین پیغمبر پہ لاکھوں سلام

کس کا سر لے چلے تن سے کر کے جدا　　جسمِ اطہر تڑپتا ہوا رہ گیا

خاک پر پائے گھوڑوں سے کچلا ہوا　　مالکِ نہرِ کوثر پہ لاکھوں سلام

جس کو دھوکے سے کوفے بلایا گیا　　جس کے بھائی کو زہر پلایا گیا

جس کا جنت سے جوڑا منگایا گیا　　خاصۂ ربِ داور پہ لاکھوں سلام

جس کا جھولا فرشتے جھلاتے رہے　　لوریاں دے کے نوری سلاتے رہے

جس کو کندھوں پہ آقا بٹھاتے رہے　　جس پہ سفاک خنجر چلاتے رہے

اس شہیدوں کے افسر پہ لاکھوں سلام

جو جوانانِ جنت کا سالار ہے　　جس کا نانا دو عالم کا سردار ہے

جو سراپائے محبوبِ غفار ہے　　جس کا سر دشت میں زیرِ تلوار ہے

اس صداقت کے پیکر پہ لاکھوں سلام

گدائے اہلبیت محمد جعفر ضیاء القادری خادم کالونی شاہدرہ لاہور

---

# طیبہ کے مسافر

سلطانِ دو جہاں سے میرا سلام کہنا　　محبوبِ دو جہاں سے میرا سلام کہنا

امت کے پاسباں سے میرا سلام کہنا　　وحدت کے رازداں سے میرا سلام کہنا

عظمت کے حکمراں سے میرا سلام کہنا　　رفعت کے آسماں سے میرا سلام کہنا

روضے کے نوری جلوے آنکھوں میں رکھ کے لانا　　پُر نور آستاں سے میرا سلام کہنا

عرشِ علا کی شوکت خلدِ جناں کی زینت　　پیغمبر اماں سے میرا سلام کہنا

ارض و سما کے سرور صد رشک ماہ و اختر — تنویر کہکشاں سے میرا سلام کہنا
تجھ پر نثار جاؤں باد صبا خدا را — تسکین قلب و جاں سے میرا سلام کہنا
روضے کی جالیوں سے بھی ہمکنار ہو کر — خلد نظر سماں سے میرا سلام کہنا
شاہ و گدا کے خالی دامن کو بھرنے والے — عالم کے حکمراں سے میرا سلام کہنا

اے عازم مدینہ عرض نسیم بے جا
غم خوار بے کساں سے میرا سلام کہنا

از نسیم صاحب

## محبوب کبریا سے میرا سلام کہنا

تجھ پر خدا کی رحمت اے عازم مدینہ — محبوب کبریا سے میرا سلام کہنا
جب ساحل عرب پر پہنچے ترا سفینہ — نور محمدی سے روشن ہو تیرا سینہ

اس وقت سر جھکا کر للہ با قرینہ
سلطان انبیاء سے میرا سلام کہنا

ساحل پہ آتے آتے موجوں کو چوم لینا — موجوں کے بعد دلکش ذروں کو چوم لینا
اس پاک سرزمیں کی راہوں کو چوم لینا — پھولوں کو چوم لینا کانٹوں کو چوم لینا

پھر نور والضحیٰ سے میرا سلام کہنا
سلطان انبیاء سے میرا سلام کہنا

راہ طلب کی لذت جب قلب کو مزا دے — عشق نبی مرسل جب روح کو جلا دے
جب سوز عاشقانہ جذبات کو جگا دے — ہستی کا ذرہ ذرہ جب آہ کی صدا دے

عالم کے دلربا سے میرا سلام کہنا
سلطان انبیاء سے میرا سلام کہنا

دربارِ مصطفیٰ کی حاصل ہو جب حضوری | پیشِ نظر ہو جس دم وہ بارگاہ نوری
ہو دور رنج و کلفت مٹ جائے فکرِ دوری | دیدارِ مصطفیٰ کی جب آرزو ہو پوری

والشمس کی ضیاء سے میرا سلام کہنا
سلطانِ انبیاء سے میرا سلام کہنا

روضے کی جالیوں کے جس دم قریب جانا | رو رو کے حالِ مسلم سرکار کو سنانا
بے ساختہ لپٹنا جوشِ جنوں دکھانا | سینے سے بھی لگانا آنکھوں سے بھی لگانا

پھر نورِ حق نما سے میرا سلام کہنا
سلطان انبیاء سے میرا سلام کہنا

——— از زائرِ مدینہ الحاج عبدالمجید صاحب

## بے سہارے سلام کہتے ہیں

اے صبا مصطفیٰ سے کہہ دینا غم کے مارے سلام کہتے ہیں
یاد کرتے ہیں تم کو شام و سحر بے سہارے سلام کہتے ہیں

اللہ اللہ حضور کی باتیں، مرحبا رنگ نور کی باتیں
چاند جن کی بلائیں لیتا ہے اور تارے سلام کہتے ہیں

زائرِ طیبہ تم مدینے میں میرے آقا سے اتنا کہہ دینا
کملی والے رسول سن لیجئے غم کے مارے سلام کہتے ہیں

ذکر تھا آخری مہینے کا تذکرہ چھڑ گیا مدینے کا
حاجیوں مصطفیٰ سے کہہ دینا بے سہارے سلام کہتے ہیں

اے پیامی میرے قسم ہے تجھے عرض کرنا رسول اکرم سے
قلب مضطرب کی ہے حضور تڑپ اور سارے سلام کہتے ہیں

——— از پیامی صاحب

سبز گنبد کا آنکھ میں منظر اور تصوّر میں آپ کا منبر
سامنے جالیاں ہیں روضے کی دل ہمارے سلام کہتے ہیں
اے خدا کے لاڈلے پیارے رسول یہ سلام عاجزانہ کیجئے قبول
آج محفل میں جتنے حاضر ہیں مل کے سارے سلام کہتے ہیں
کملی والے سے میرا سلام کہہ دینا

کملی والے سے میرا سلام کہہ دینا
تڑپ رہا ہے تمہارا غلام کہہ دینا
مدینے سے جب گذر ہو صبا صلّ علیٰ پڑھ کر
ادب سے روضہ اقدس کو ان کے چومنا بڑھ کر
زبان دُھل جائے پہلے نام پھر اللہ کا نکلے
تو اس کے بعد پھر کلمہ رسُول اللہ کا نکلے
پھر ان سے دے دو دل کا پیغام کہہ دینا
تڑپ رہا ہے تمہارا غلام کہہ دینا
میں خادم ہوں شہ دیں کا مجھے دنیا سے کیا مطلب
انہیں کے جلوے رہتے ہیں میری آنکھوں میں روز شب
بہزاد غم نادار تو کسی طرح کی بچپن میں آ
تیرا درد ہے میری زندگی کبھی میرے اجڑے چمن میں آ
ترستی آنکھوں کا ان سے سلام کہہ دینا
تڑپ رہا ہے تمہارا غلام کہہ دینا

---

از بہزاد صاحب

محبوب کبریا سے بہ سردار انبیاء سے
اُمت کے مقتدا سے ملت کے پیشوا سے
مختار دو جہاں سے سالار کارواں سے
مجبور و بےکس کا ان سے پیام کہہ دینا
کملی والے سے میرا سلام کہہ دینا
تڑپ رہا ہے تمہارا غلام کہہ دینا

## مدینے کی بہاروں کو سلام

کملی والے کے مدینے کی بہاروں کو سلام
سبز گنبد کے نظر پرور نظاروں کو سلام
جانب روضہ جھکے ہیں جو سلامی کے لئے
ہم غریبوں کی طرف سے ان ستاروں کو سلام
اشک برسائے جہاں امت کی خاطر آپ نے
یارسول اللہ! ان خوش بخت غاروں کو سلام
ہر گلُ باغ مدینہ پر ہے جنت بھی نثار
گلُ تو گل ہیں گلشن بطحا کے خاروں کو سلام
بکریاں آپؐ چراتے تھے حلیمہؓ کی جہاں
ان چراگاہوں کو اور ان راہ گزاروں کو سلام
ہوں کروڑوں تیرے صائم کی طرف سے یاشہا
تیری آل پاک کو اور تیرے یاروں کو سلام

از صائم چشتی رحمۃ اللہ علیہ

## بہاروں کو سلام

عرض کر دے جا کے کوئی ان بہاروں کو سلام
جو کیا کرتی ہیں طیبہ کے نظاروں کو سلام

اے صبا سوئے مدینہ ہو اگر تیرا گذر
پیش کر دینا میرا ان رہگزاروں کو سلام

سبز گنبد پر چھپا تا ہے جو شب بھر چاندنی
اس فلک کو اس فلک کے چاند تاروں کو سلام

صبح دم آتی ہے جو روضے کی جالی چومنے
ان ہواؤں کو فضاؤں کو بہاروں کو سلام

جس کے ذرے ماہ اختر ہیں نگاہ طور میں
اس زمین کی خاک کو اس کے مزاروں کو سلام

ہیں ابھی باقی جو دو در دیکھے ہوئے
ان پرانے مقبروں کی یادگاروں کو سلام

---

## اہل ایماں سلام کہتے ہیں

اے مدینے کے تاجدار تجھے
اہل ایماں سلام کہتے ہیں

تیرے عشاق تیرے دیوانے
جانِ جاناں سلام کہتے ہیں

تیری فرقت میں بیقرار جو
ہجر طیبہ سے دل فگار ہیں جو

وہ طلب گار دید رو رو کر
اے میری جاں سلام کہتے ہیں

جن کو دنیا کے غم ستاتے ہیں
ٹھوکریں دربدر کی کھاتے ہیں

غم نصیبوں کے چارہ گر تم کو
وہ پریشان سلام کہتے ہیں

—— از محمد الیاس عطار قادری

Scanned with CamScanner

# یارسول اللہ تیرے در کی فضاؤں کو سلام

یارسول اللہ تیرے در کی فضاؤں کو سلام
گنبد خضریٰ کی ٹھنڈی ٹھنڈی چھاؤں کو سلام

والہانہ جو طواف روضۂ اقدس کریں
مست و بے خود وجد میں آتی ہواؤں کو سلام

شہر بطحا کے در و دیوار پہ لاکھوں درود
زیر سایہ رہنے والوں کی صداؤں کو سلام

جو مدینے کی گلی کوچوں میں دیتے ہیں صدا
تا قیامت ان فقیروں اور گداؤں کو سلام

مانگتے ہیں جو وہاں شاہ و گدا بے امتیاز
دل کی ہر دھڑکن میں شامل ان دعاؤں کو سلام

اے ظہوری خوش نصیبی لے گئی جن کو حجاز
ان کے اشکوں اور ان کی التجاؤں کو سلام

در پہ رہنے والے خاصوں اور عاموں کو سلام
یانبی تیرے غلاموں کے غلاموں کو سلام

کعبۂ کعبہ کے خوش منظر نظاروں کو سلام
مسجد نبوی کی صبحوں اور شاموں کو سلام

جو پڑھے جاتے ہیں روز و شب تیرے دربار میں
پیش کرتا ہے ظہوری ان سلاموں کو سلام

از محمد علی ظہوری رحمۃ اللہ علیہ

Scanned with CamScanner

# اے شہنشاہ مدینہ الصلوٰۃ والسلام

اے شہنشاہ مدینہ ،، الصلوٰۃ والسلام
زینت عرش معلیٰ الصلوٰۃ والسلام

ربِّ ھَبْ لِیْ اُمّتی کہتے ہوئے پیدا ہوئے
حق نے فرمایا کہ بخشا الصلوٰۃ والسلام

دست بستہ سب فرشتے پڑھتے ہیں ان پر درود
کیوں نہ ہو پھر ورد اپنا الصلوٰۃ والسلام

مومنو! پڑھتے نہیں کیوں اپنے آقا پر درود
ہے فرشتوں کا وظیفہ الصلوٰۃ والسلام

"بت شکن آیا" یہ کہہ کر سر کے بل بت گر گئے
جھوم کر کہتا تھا کعبہ الصلوٰۃ والسلام

سر جھکا کر باادب عشقِ رسول اللہ میں
کہہ رہا تھا ہر ستارا الصلوٰۃ والسلام

غنچے چٹکے پھول مہکے چہچہائیں بلبلیں
گل کھلا باغِ احمد کا الصلوٰۃ والسلام

میں وہ سنی ہوں جمیل قادری مرنے کے بعد
میرا لاشہ بھی کہے گا ،، الصلوٰۃ والسلام

از مولانا جمیل قادری

Scanned with CamScanner

## سلام کیلئے حاضر غلام ہو جائے

حضور ایسا کوئی انتظام ہو جائے — سلام کے لئے حاضر غلام ہو جائے
نظر سے چوم لوں اک بار سبز گنبد کو — سلام کے لئے حاضر غلام ہو جائے
تجلیات سے بھر لوں میں کاسۂ دل کو — کبھی جو ان کی گلی میں قیام ہو جائے
حضور آپ جو چاہیں تو کچھ نہیں مشکل — سمٹ کے فاصلہ یہ چند گام ہو جائے
حضور آپ جو سن لیں تو بات بن جائے — حضور آپ جو کہہ دیں تو کام ہو جائے
شراب حُبِ نبی کا تو لطف ہی جب ہے — صراحی سینہ بنے آنکھ جام ہو جائے

مزا تو تب ہے فرشتے یہ قبر میں کہہ دیں
صبیحؔ! مدحت خیر الانام ہو جائے

از صبیح صاحب

## الصلوٰۃ والسلام اے اولین و آخرین

اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے اولین و آخرین — اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے خلق میں سب سے حسیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے سرور سلطانِ دیں — الصلوٰۃ والسّلام اے رحمۃ اللعالمیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے صادق الوعد الامیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے ختم المرسلیں — اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے صاحب تخت و نگیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے ہادیٔ دنیا و دیں — اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے رحمۃ للعالمیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے انیس الغریبیں — اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے شفیع المذنبیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے راحۃ العاشقیں
اَلصَّلوٰۃ والسّلام اے شمس العارفیں

Scanned with CamScanner

## سلام کے اختتام پر پڑھے جانے والے اشعار

السلام اے سبز گنبد کے مکیں
السلام اے رحمۃ للعٰلمیں
السلام اے سرورِ دنیا و دیں
السلام یا رحمۃ للعٰلمیں
السلام اے حاضر و ناظر رسول
یہ سلام عاجزانہ ہو قبول
السلام اے آمنہ کے لعل اور جنت کے پھول
یہ سلام عاجزانہ ہو قبول
السلام اے گلشن وحدت کے پھول
یہ سلام عاجزانہ ہو قبول
اے خدا کے لاڈلے پیارے رسول
یہ سلام عاجزانہ ہو قبول
السلام اے میم حے اور میم دال
السلام اے بے نظیر و بے مثال
دست بستہ ہیں کھڑے تیرے غلام
پیش کرتے ہیں غلامانہ سلام
مرحبا یا سید خیر الانام
کیجئے مقبول ہم سب کا سلام
تو سخی تیرا سخی دربار ہے
گر کرم کر دو تو بیڑا پار ہے
اے مرے معبود کے پیارے حبیب
اب ہمیں بلوائیے اپنے قریب
السلام اے دردمندوں کے طبیب
ہو مدینے کی ہوا ہم کو نصیب
یاالٰہی! از پئے زلفِ حبیب
ہم غلاموں کو مدینہ ہو نصیب

## تازہ اشعار

یاالٰہی! از پئے زلفِ حبیب
تیرے ان بندوں کو طیبہ ہو نصیب
یاالٰہی! از پئے زلفِ حبیب
ہم کو بھی حج و زیارت ہو نصیب
یاالٰہی! از پئے زلفِ حبیب
ہم کو بھی طیبہ کا جانا ہو نصیب
یاالٰہی! از پئے زلفِ حبیب
ہم کو بھی مکہ مدینہ ہو نصیب

Scanned with CamScanner

یاالٰہی! از پئے زُلفِ حبیب  ہم کو بھی طیبہ میں مرنا ہو نصیب

یاالٰہی! از پئے زُلفِ حبیب  ہم کو طیبہ جینا مرنا ہو نصیب

یاالٰہی از پئے زُلفِ حبیب  ہم کو طیبہ ہی میں مرنا ہو نصیب

یاالٰہی از پئے زُلفِ حبیب  ہم کو مکہ اور مدینہ ہو نصیب

یاالٰہی! از پئے زُلفِ حبیب  ہم غریبوں کو مدینہ ہو نصیب

یاالٰہی! از پئے زُلفِ حبیب  تیری رحمت سے مدینہ ہو نصیب

یاالٰہی! از پئے زُلفِ حبیب  تیرے بندوں کو مدینہ ہو نصیب

یاالٰہی! از پئے زُلفِ حبیب  تیرے نوریؔ کو مدینہ ہو نصیب

اے خلق کے محبوب اللہ کے حبیب  ہم غلاموں کو مدینہ ہو نصیب

اے خدا کے اور خدائی کے حبیب  ہم غلاموں کو مدینہ ہو نصیب

اے خدا کے لاڈلے پیارے حبیب  سبز گنبد کی زیارت ہو نصیب

السلام اے دردمندوں کے طبیب  بے سہاروں کو مدینہ ہو نصیب

اے حبیبِ کبریا دیدار ہو ہم کو نصیب  یا مدینے میں بُلا یا مدینہ ہو قریب

السلام اے سرورِ عالم حبیبِ کبریا  السلام اے تاجدارِ اولیاء و انبیاء

السلام اے اوّلیں و آخریں  دید کی خاطر بُلا اپنے قریں

السلام اے اوّلیں و آخریں  السلام اے ہادیٔ دنیا و دیں

اے سخی- اور سخیوں کے امام  تیرے ہاتھوں سے ملے کوثر کا جام

اے نبی الانبیاء اور اماموں کے امام  تیرے عشاقوں میں ہو اپنا بھی نام

یا محمد مصطفےٰ تیرے غلام  پیش کرتے ہیں غلامانہ سلام

اے خدا کے اور خدائی کے رسول  ہو غلاموں کا یہ نذرانہ قبول

صلی اللہ علیہ وسلم

Scanned with CamScanner

# يا شفيع الورىٰ سلام عليك

يا شفيع الورىٰ سلام عليك — يا نبي الهدىٰ سلام عليك
خاتم الانبيا سلام عليك — سيد الاصفيا سلام عليك
احمد ليس مثلك احد — مجتبىٰ مصطفىٰ سلام عليك
واجب حبك على المخلوق — يا حبيب العلا سلام عليك
اعظم الخلق اشرف الشرفا — افضل الاذكيا سلام عليك
كشفت منك ظلمة الظلما — انت بدر دجىٰ سلام عليك
طلعت منك كوكب العرفان — انت شمس الضحىٰ سلام عليك
مهبط الوحي منزل القران — انت نور الهدىٰ سلام عليك
كيف شق القمر باشارته — معجز الادعا سلام عليك
انك مقصدى وملجائى — انك مدعا سلام عليك
اشفعني يا حبيبي يوم الجزا — انت شافعنا سلام عليك
مطلبي يا حبيبي ليس سواك — انت مقصودنا سلام عليك
سيدي يا حبيبي مولائى — لك روحي فدىٰ سلام عليك
لك مالي بذالك جسمي فدا — لك عيني فدا سلام عليك
لك امي فدا لك ابي فدا — كلما لك فدا سلام عليك
وليلة اسرىٰ به قالت الانبيا — مرحبا مرحبا سلام عليك

هذا قول غلامك عشقي
منه يا مصطفىٰ سلام عليك

صلى الله عليه وسلم

# سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی صلی اللہ علیہ وسلم

سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی — سب سے بالا و والا ہمارا نبی

اپنے مولیٰ کا پیارا ہمارا نبی — دونوں عالم کا دولہا ہمارا نبی

بجھ گئیں جس کے آگے سبھی مشعلیں — شمع لے کر وہ آیا ہمارا نبی

جس کے تلووں کا دھووَن ہے آبِ حیات — ہے وہ جانِ مسیحا ہمارا نبی

خلق سے اولیاء اولیاء سے رسل — اور رسولوں سے اعلیٰ ہمارا نبی

ملک کونین میں انبیاء تاجدار — تاجداروں کا آقا ہمارا نبی

جیسے سب کا خدا ایک ہے ویسے ہی — اِن کا اُن کا تمہارا ہمارا نبی

کون دیتا ہے دینے کو منہ چاہیے — دینے والا ہے سچا ہمارا نبی

جس کی دو بوندیں ہیں کوثر و سلسبیل — ہے وہ رحمت کا دریا ہمارا نبی

لامکاں تک اُجالا ہے جس کا وہ ہے — ہر مکاں کا اُجالا ہمارا نبی

کیا خبر کتنے تارے کھلے چھپ گئے — پر نہ ڈوبے نہ ڈوبا ہمارا نبی

انبیاء سے کروں عرض کیوں مالکو — کیا نبی ہے تمہارا ہمارا نبی

سارے اچھوں سے اچھا سمجھئے جسے — ہے اس اچھے سے اچھا ہمارا نبی

سارے اونچوں سے اونچا سمجھئے جسے — ہے اس اونچے سے اونچا ہمارا نبی

جس نے مردہ دلوں کو دی عمرِ ابد — ہے وہ جانِ مسیحا ہمارا نبی

غمزدوں کو رضا مژدہ دیجے کہ ہے — بے کسوں کا سہارا ہمارا نبی

——— اعلیٰحضرت شاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

Scanned with CamScanner

# مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

یاالٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو
جب پڑے مشکل شہِ مشکلکشا کا ساتھ ہو

یاالٰہی بھول جاؤں نزع کی تکلیف کو
شادیِ دیدارِ حسنِ مصطفےٰ کا ساتھ ہو

یاالٰہی گورِ تیرہ کی جب آئے سخت رات
ان کے پیارے منہ کی صبحِ جانفزا کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب پڑے محشر میں شورِ دار و گیر
امن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب زبانیں باہر آئیں پیاس سے
صاحبِ کوثر شہِ جود و عطا کا ساتھ ہو

یاالٰہی سرد مہری پر ہو جب خورشیدِ محشر
سیدِ بے سایہ کے ظلِ لوا کا ساتھ ہو

یاالٰہی گرمیِ محشر سے جب بھڑکیں بدن
دامنِ محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو

یاالٰہی نامۂ اعمال جب کھلنے لگیں
عیب پوشِ خلق ستارِ خطا کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب بہیں آنکھیں حسابِ جرم میں
ان تبسم ریز ہونٹوں کی دعا کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب حسابِ خندۂ بیجا رلائے
چشمِ گریانِ شفیعِ مرتجےٰ کا ساتھ ہو

یاالٰہی رنگ لائیں جب مری بیباکیاں
ان کی نیچی نیچی نظروں کی حیا کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب چلوں تاریک راہِ پل صراط
آفتابِ ہاشمی نورالہدیٰ کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب سرِ شمشیر پر چلنا پڑے
ربِّ سلّم کہنے والے غمزدہ کا ساتھ ہو

یاالٰہی جو دعائے نیک میں تجھ سے کروں
قدسیوں کے لب سے آمین ربنا کا ساتھ ہو

یاالٰہی جب رضاؔ خوابِ گراں سے سر اٹھائے
دولتِ بیدارِ عشقِ مصطفےٰ کا ساتھ ہو

نورِ ربّ العلیٰ خاتم الانبیاء
اب تو مجھ کو مدینے بلا لیجیو

واسطہ آپ کو آلِ اطہار کا
للہ میری بھی سن التجا لیجیو

Scanned with CamScanner